حضرت محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم
کے حکم مبارک کی تعمیل میں بطرزِ دلائل الخیرات
تحریر کردہ مجموعہ درود و سلام بعنوان

# اوائل الخیرات

مُصنّف


حضرت محمد عبد الغفور خاں نامی رحمۃ اللہ علیہ
ناظم امور مذہبی پائیگاہ خورشید جاہی حیدرآباد دکن




تعارف ، جائزہ
ایک نشاط انگیز مقالہ کے ساتھ
نذیر نقشبندی

ترجمہ
مولانا محمد عبد الستار خاںؒ
اُستاد لغت عربیہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن

# اوائل الخیرات

مُصنِف

العالم الجلیل السید محمد عبد الغفور خان نامی رحمۃ اللہ علیہ
ناظم امور مذہبی پائیگاہ خورشید جاہی حیدآباد دکن

المُترجِم

مولانا محمد عبد الستار خاں
جامعہ استاد لغت عربیہ جامعہ عثمانیہ
خلیفہ محدثِ دکن
مولانا عبد الحسنات سید عبد اللہ شاہ
نقشبندی قادری قدس سرہ

تعارف ، جائزہ
ایک نشاط انگیز مقالہ کے ساتھ

نذیر نقشبندی

الرمضان فاؤنڈیشن ٹرسٹ
سیٹلائٹ ٹاؤن جھنگ صدر ۔ پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نام کتاب • ........ اوائل الخیرات

مُرتّب • ........ سید عبدالغفور خاں نامی علیہ الرحمہ

مُترّجم • ........ مولانا عبدالستار خاں

تعارف • ........ نذیر احمد ضیاء نقشبندی

موضوع • ........ دُرود شریف

ڈیزائننگ • ........ محمد فیض ربانی

تعداد • ........ ایک ہزار

مطبع • ........ علم دین پبلشرز

پرنٹرز • ........ عظیم علیم پرنٹرز، لاہور

قیمت • ........

ملنے کے پتے

علم دین پبلشرز

ماتھر سٹریٹ ۷۔ لوئر مال روڈ، اُردو بازار، لاہور۔ پاکستان

فون: 042-7029415 موبائل: 0300-4043954

الرّمضان فاؤنڈیشن ٹرسٹ

سیٹلائٹ ٹاؤن جھنگ صدر ٥ پاکستان

# پیش کش

یہ کتاب
اللہ جلّ جلالہٗ کے آخری رسُول
خاتم النبیین والمرسلین رحمۃ اللعالمین
حضرت مُحمّد مُصطفےٰ احمد مُجتبےٰ احید مُرتضےٰ
صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وعلیٰ آلہٖ واصحابہٖ وسلّم
کی خدمتِ اقدسِ بابرکت میں
پیش کرنے کی سعادتِ دارین حاصل کرتا ہُوں
یقیناً آپ ﷺ زندہ ہیں
رُوحانی طور پر اور جسمانی طور پر بھی
یقیناً آپ ﷺ کی ذاتِ باصفات سرچشمۂ ہدایت ہے
آج بھی، کل بھی، ہر مُلک کے لِئے
اُسی طرح جس طرح چودہ سَو سال پہلے عرب میں تھی
اور ہمیشہ رہے گی
افسر ابن اشرف الہندی۔




بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا حسین طغرہ ۔ سورۃ نمل آیت ۳۰

# فہرست

# حُسنِ فَنِّ خطّاطی

# مَن کیستم

نام : نذیر احمد ضیاء

قلمی نام : نذیر نقشبندی

نام والدِ محترم : محمد رمضان

نام والدہ ماجدہ : خورشید بیگم

ولادت : ۲ اکتوبر ۱۹۳۹ء

تعلیم : میٹریکولیشن ــــ اسلامیہ ہائی سکول جھنگ صدر

ایف اے ــــ گورنمنٹ کالج لاہور

بی اے (آنرز) ــــ گورنمنٹ کالج لاہور

ایم اے انگریزی ــــ گورنمنٹ کالج لاہور

ایل ایل بی ــــ پنجاب یونیورسٹی لا کالج لاہور

معاش : مرکزی حکومت پاکستان کے محکمہ انکم ٹیکس میں تقریباً ۳۵ برس دنیوی جھمیلوں کی نذر کیے۔ اللہ تعالیٰ کی کمال مہربانی سے نہایت عزت و توقیر کے ساتھ بطور کمشنر انکم ٹیکس ریٹائرمنٹ نصیب ہوئی بختاور امین میموریل ٹرسٹ ملتان ایک رفاہی ادارہ ہے جو کئی برسوں سے دکھی انسانیت کی خدمت

میں مصروفِ عمل ہے۔ بارہ ایکڑ اراضی پر محیط ۳۰۰ بستروں کا ہسپتال نادرن بائی پاس ملتان پر زیرِ تعمیر ہے۔ پہلے مرحلے میں ۷۵ بستروں پر مشتمل جنرل ہسپتال نے کام شروع کر دیا ہے۔ مزید بارہ ایکڑ زمین حکومت پنجاب سے مارکیٹ قیمت پر خریدی ہے تاکہ پرائیویٹ سیکٹر میں ایک مثالی میڈیکل کالج قائم کیا جائے۔ اب اس ٹرسٹ میں بطور اعزازی ڈائریکٹر فنانس اللہ تعالےٰ کی رضا جوئی کی خاطر بقدرِ ہمت فرائض سرانجام دینے کی کوشش جاری ہے۔

وطن : دریائے چناب، دریائے جہلم اور دریائے راوی کے شوخ کناروں پر بسنے والے بچیلے لوگوں کی حسین سرزمین — جھنگ، اب میں وطن میں نہیں رہتا بلکہ وطن میرے دل میں رہتا ہے۔

مسکن : مُقیم مُسافر اور مُسافر مُقیم کے حوالے سے۔

الرّمضان
۱۳۴، سٹریٹ ۵، سبکٹر ای
فیز ۵، ڈی ایچ اے، لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرضِ ناشر

کہتے ہیں کہ جب نمرود نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو زندہ جلانے کے لیے ایک نہایت ہیبت ناک آگ کا الاؤ روشن کیا تو چشمِ فلک نے دیکھا کہ ایک ننھا سا ابابیل اپنی چونچ میں دو تین قطرے پانی کے لیے بڑے اضطرار کے عالم میں اُس ہیبت ناک آگ کی طرف اُڑا جا رہا ہے۔ کسی نے پوچھا میاں اِتنی بے تابی کے ساتھ کہاں کا اِرادہ ہے۔؟ بولا "نمرود کی آگ بجھانے جا رہا ہوں" اے ننھے پرندے کیا پانی کے یہ چند قطرے جو تمہاری چونچ میں ہیں، نمرود کی آگ سرد کر دیں گے؟"

ننھا ابابیل بولا: مجھے معلوم ہے کہ میری یہ کمزور سعی اس سلسلے میں کچھ بھی کام نہ دے گی۔ لیکن میں اِتنا ضرور جانتا ہوں کہ جب نمرود کی آگ بجھانے والوں کی فہرست بنائی جائے گی تو اس میں میرا نام ضرور شامل کیا جائے گا"

اِنسانی نفرتوں کے باطل الاؤ کو بجھانے اور محبتوں کے جہانِ نو تعمیر کرنے کا **الرمضان فاؤنڈیشن ٹرسٹ** نے عزم کیا ہے۔

**الرمضان فاؤنڈیشن ٹرسٹ** کی یہ حقیر سعی روایتی ننھے ابابیل کی سعی سے کچھ بھی زیادہ نہیں لیکن جذبہ وہی ہے جو ننھے ابابیل کے دِل بے تاب میں تھا۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی رضا کی خاطر اپنی توفیق کے مطابق باطل الاؤ کو سرد کرنے کا جذبہ۔

إِنَّ اللهَ وَمَلٰئِكَتَهُ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ
يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (القرآن ۳۳:۵۶)

# أَوَائِلُ الْخَيْرَاتِ

(مع اعراب و ترجمہ)


المُصَنِّف

العالم الجليل السيد مُحَمَّد عبدُ الغفور خان النّامِی

(ناظمِ امورِ مذہبی پائیگاہ خورشید جاہی حیدرآباد دکن)

المترجِم

مولانا مُحَمَّد عبدُ السَّتَّار خان

أستاذ اللغة العربية بالجامعة العُثمانية

واظیفۂ مُحدِّث الدکن مولانا ابو الحسنات السیّد عبد الله شاہ النقشبندی القادری قدس سرہ



النّاشِر

الدکتور مُحَمَّد أفسر الحق الدّهلوی مساعد الماهر سابقًا

فی علم الهوام والحشرات بالمعهد الهندی للتحقیقات الزراعیة بدهلی الجدیدة

الطابع (اوّل و دوم)

نیشنل فائن پرنٹنگ پریس چار مینار حیدرآباد دکن الهند ١٣٨٧ ١٩٦٧

# اوائلُ الخیرات —— ایک مُختصر جائزہ

اوائلُ الخیرات دُرُود و سلام کا نہایت حسین، دِل کش اَور مسحُور کُن الفاظ اَور تراکیب پر مبنی مجمُوعہ بے مثال ہے۔ ایک دِل باختہ دِلدادہ محبّت ہے جو زمزمہ پیرا ہے دلائلُ الخیرات کی طرز پر سات اَبواب پر مُشتمل ہے۔ تاکہ قاری ایک باب روزانہ ختم کر کے سات دِن میں اِس کی تلاوت مُکمل کرے۔ اوائلُ الخیرات دُرُود و سلام کا ایک مہکتا مُعطّر گُلستان ہے۔ یُوں محسوس ہوتا ہے کہ بہار اپنے پُورے جوبن پر ہے۔ ہر شاخ گُل بداماں ہے، ہر پتّہ نظر افروز ہے اَور ہر پھُول عطر بیز ہے۔ دُرُود و سلام میں مُختلف اَسمائے النّبی صلی اللہ علیہ وسلم کو نہایت عقیدت مندانہ اَور محبّت میں ڈُوبے دِل کے ساتھ عُمدہ ہُنر مندی سے نثری پیکر کی صُورت میں یُوں سمویا ہے کہ بعض اوقات اِس پر منظُوم ہونے کا گُمان گُزرتا ہے۔ فریاد رسی، اِلتجائے بخشش، رُخِ انور کے دِیدار کی تمنّا و حسرت، شفاعت کی طلب اَور اُمید اَور آنسوؤں میں بسی عاجزی کا اِظہار ایسے دِل نشیں انداز میں کیا گیا ہے کہ دَرد مندی، کسک اَور تڑپ کی ایک اَیسی لہر کا اِحساس ہوتا ہے جس سے رُوح جھُوم جھُوم جاتی ہے اَور بے قابُو دِل والہانہ پُکار اُٹھتا ہے۔ ؎

کُجائی اَے رسُول اللہ کُجائی
چرا در دِیدہ تاریکم نیائی
منم مُشتاق باصد آرزُو ہا
چہ خُوش باشد کہ دِیدارم نُمائی
بہ بُویت زندہ ام، ہر جا کہ ہستی
بہ رُویت آرزُومندم کُجائی

ترجمہ: ۱- اَے اللہ کے رسُول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم آپ کہاں ہیں، آپ کہاں ہیں۔
آپ میری تاریک آنکھوں میں کیوں دکھائی نہیں دیتے۔
۲- مَیں سینکڑوں آرزوؤں کے ساتھ آپ کے دِیدار کا مُشتاق ہوں۔ میری کیا ہی خُوش نصیبی ہو کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلّم مُجھے اپنے دِیدارِ انور سے سرفراز فرمائیں۔
۳- مَیں جہاں بھی ہُوں بس آپ ہی کی خُوشبوئے لطیف سے زِندہ ہُوں۔ آپ کے رُخِ انور کے دِیدار کا آرزُومند ہُوں۔ اَے حُضُورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلّم آپ کہاں ہیں۔؟

اِس کو پڑھنے کے دَوران اَیسا لُطف نصیب ہوتا ہے کہ اللہ تعالےٰ کے حُضُور سجدہ ریزی کی تمنّا جبینِ اِرادت میں مچلتی ہے۔ اَور حُضُورِ اقدس صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی محبتِ مُشک بار کا چشمۂ عنایت مَوجزن نظر آتا ہے۔ عشقِ پیچاں کی جڑ دِل میں پیوست ہوتی نظر آتی ہے۔ اَور بہارِ صُبحِ وُجود، بہارِ صُبحِ کائنات، مقصُودِ نظر اَور مقصُودِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلّم کے وسیلۂ جلیلہ سے پیش کردہ اِلتماسِ عاجزانہ درِ قبولیت کے نہایت قریب ہوتی ہے۔

حضرت عبدالغفور نامی رحمۃُ اللہ علیہ جہانِ عشق کے باسی تھے۔ اِسی عشق کی غوّاصی نے اُنہیں اُس ساحلِ مُراد پر پہنچایا جہاں حُضُورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلّم کی نظرِ عنایت نے اُنہیں دلائلُ الخیرات کی طرز پر اوائلُ الخیرات تحریر کرنے اَور ترتیب دینے کا حُکم صادر فرمایا۔ ؎

اللہ رے رسائیٔ طالع کہ آج وُہ
میری طرف ہیں نظرِ عنایت سے دیکھتے

ایسی خُوش نصیبی پر کوئی ہزار بار بھی رشک کرے تو کم ہے۔ اِس لحاظ سے اوائلُ الخیرات حُضُورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلّم کے اَلطافِ کریمانہ کے طُفیل مُصدقہ اَور

منظور شدہ بیمثال مجموعہ دُرود سلام ہے جس کو حرزِ جاں بنانا اور اس کی روزانہ تلاوت کرنا لعل و گُہر کے مخفی خزانوں سے بھلا کیا کم ہے۔ یعنی ؎

فضلِ ربُّ العُلےٰ اور کیا چاہیئے
مِل گئے مُصطفےٰ اور کیا چاہیئے

مُصنّف کا اُسلُوبِ بیاں دِل کش دِل پذیر اور دِل رُبا غنائی الفاظ کے سانچے میں ڈھلا ہُوا ہے۔ پاکیزہ جذبات کو مہکتی زبان میں ادب و تقدیس کے دِلنواز قرینے سے پیش کیا گیا ہے۔ نفیس اور مسحُور کُن اندازِ ادائیگی ہے جو حضُور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر اُمتی کے اِحساسات و جذبات کی مکمل عکاس ہے۔ الفاظ و معانی میں جذبے کی گہرائی ہے۔ اس کی تلاوت کے دَوران یہ اِحساس طاری ہو جاتا ہے کہ دِل اُس ہادیِ دوعالَم صلی اللہ علیہ وسلم کی غُلامی پر نازاں اور اُس درِ بہشت کا گدائی ہے اور آنکھ اُس پیکرِ حُسن و زیبائی کے دِیدار کا تمنائی ہے۔ یہاں فِراق کا کرب بھی ہے اور کیف کی حضُوری بھی حسرتِ نظارہ کا میٹھا درد بھی ہے اور لذتِ مہجُوری بھی۔ آرزُوئے دید بھی ہے اور صبحِ اُمید بھی۔ برجستہ الفاظ و زبان کا سفینہ جذبات و اِحساسات کی لہروں پر رَواں ہے۔ اور ماںجھی کے لبوں پر تمنائے دُرُوں حافظ شیرازی کی زبان میں یُوں فریاد کُناں ہے۔ ؎

کشتی شکستگانیم ، اے بادِ شرطہ برخیز
باشد کہ باز بینیم ، آں یارِ آشنا را

ترجمہ: میری کشتی ٹُوٹ چکی ہے۔ اے ہوائے موافق چل تاکہ میں اپنے یارِ آشنا کو پھر دیکھ لُوں اور دیکھتا ہی رہوں۔

لیکن صاحبِ اِستغاثہ بحضُور محمد مُصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے حزم و اِحتیاط کا دامن کہیں نہیں چھوڑا۔ وارفتگی و شیفتگی، سرمستی و سرافگندگی میں بھی ادب و احترام کو مُقدم رکھا ہے۔ ادبی لطافت و نزاکت، نظافت و غنائیت اپنی جگہ پر، مگر اُسلُوبِ بیان،

الفاظ کے چناؤ اور جذب و عقیدت میں حُسنِ توازن اور جمالِ تناسب کا ایسا عمدہ رچاؤ ہے کہ آپ یقیناً محسوس کریں گے کہ یہ دُرود و سلام کا ایک ایسا معطر گلدستہ ہے کہ جس کی خوشبوئے لطیف اور بُوئے عجیب آپ کے دامن دِل کو ہر وقت اپنی طرف کھینچتی رہے گی۔ اور بقول شاعرِ مشرق علامہ اقبال رحمۃ اللہ۔

بہ ضبطِ جوشِ جنُوں کوش در مقامِ نیاز
بہ ہوش باش و مرو با قبائے چاک آں جا

ترجمہ: اپنے جوشِ جنوں پر ضبط رکھ، یہ مقامِ نیاز ہے۔ ہوش میں آ یہاں قبا چاک نہ کر۔

اوائلُ الخیرات کو ترتیب دینے، ترتیب دِلانے والی مخفی محرک قوتیں کون سی تھی، ڈاکٹر افسرالحق دِہلوی کو اوائلُ الخیرات سے کن قوتوں نے متعارف کروایا۔ یہ سب کچھ حضرت عبدالغفور نامی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت محمد عبدالمعید خان اور حضرت افسرالحق دِہلوی کی اپنی عجیب تحریروں میں تلاش کیجئے اور مزے لیجئے۔

بندہ نے موضوع کی مناسبت سے اپنی دو کُتب فضائل دُرود و سلام اور فضائلُ الخیرات سے کچھ حصے لے کر اُسے مختلف ذیلی عنوانات کے تحت ایک مقالہ کی صُورت میں اوائل الخیرات کا حصہ بنا دِیا ہے۔ تاکہ قارئین کو اِس مقالہ کی روشنی میں اِس کے علمی، ادبی اور روحانی پہلوؤں کو پرکھنے اور سراہنے میں مزید آسانی ہو۔ اِس میں قطعاً کوئی شک نہیں کہ حضرت عبدالغفور نامی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت افسرالحق دِہلوی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت محمد عبدالمعید خان رحمۃ اللہ علیہ کا شمار اُنہی اصحابِ خوش بخت کی قبیل میں ہے جن کا ذکر بندہ نے اپنے اِس مقالہ میں کیا ہے۔

مکرمی فاروق حبیب صاحب اور مکرمی محمد طفیل صاحب چارٹرڈ اکاؤنٹنٹ کا شکریہ ادا کرتا ہوں جن کی مساعی جمیلہ نے بندہ کو اِس مشن پر لگانے کی ترغیب دی

اللہ تعالےٰ اِنہیں جزائے جمیل عطا کرے۔ آمین۔

قارئین سے یہ بھی اِلتماس ہے کہ میرے پیر و مُرشد حاجی فضل کریم نقشبندی، قادری چشتی رحمۃ اللہ علیہ، میرے ماں باپ اور میرے بچّوں کو اپنی دُعاؤں میں شامل کریں۔ یہ میری اِنتہائی خُوش نصیبی ہو گی۔

وَمَا تَوْفِیْقِیْ اِلَّا بِاللّٰہِ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَاِلَیْہِ اُنِیْبُ ۝

سُورۃ ہُود آیت ۸۸

ترجمہ: اور جو کچھ توفیق ہو جاتی ہے صرف اللہ کی مدد سے ہے۔ اُسی پر مَیں بھروسہ رکھتا ہُوں اور اُسی کی طرف رُجُوع کرتا ہُوں۔

گدائے بے نوا

نذیر نقشبندی



اسمِ اللہ جلّ جلالہٗ کی ہشت پہلو ستارہ میں جلوہ گری

# میری زندگی کا اہم ترین واقعہ

ڈاکٹر محمد افسر الحق دہلوی
ایم۔ایس سی (علیگ) ایسوسی ایٹ آئی۔اے۔آر۔آئی
پی۔ایچ۔ڈی (نئی دہلی)، ایف۔ای۔ایس۔آئی
سابق سیسٹیمیٹک انٹامالوجسٹ، ڈویژن آف انٹامالوجی
انڈین ایگریکلچرل ریسرچ انسٹی ٹیوٹ نئی دہلی



کسی خوش نصیب خطاط کے ذوقِ جمیل کا عمدہ شاہکار حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا اسمِ مقدس آٹھ دفعہ کتابت کیا ہوا۔ چار دفعہ سفید رنگ میں اور چار دفعہ سیاہ رنگ میں۔

اسمِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بصورتِ دائرہ ضوفشانی
سیاہ و سفید رنگ میں چار چار دفعہ دُہرایا ہُوا

مکان نمبر ۳۷۲، جے بلاک
رنیو راجندر نگر۔ نئی دہلی۔
۶؍ دسمبر ۱۹۶۳ء

شبیر احمد قریشی صاحب انڈین اگریکلچرل ریسرچ انسٹی ٹیوٹ نئی دِہلی سے دو سال ہُوئے ایم۔ ایس۔ سی (زراعت) کا اِمتحان پاس کیا اور اپنے وطن بنگلور واپس چلے گئے۔ وہاں حسبِ سابق زرعی کالج میں نوکری شروع کر دی۔ نئی دِہلی میں میرا اور اُن کا دو سال تک ساتھ رہا۔ اگرچہ میرا شعبہ زرعی حشراتُ الارض (AGRICULTURE ENTOMOLOGY) تھا۔ اور اُن اناجوں و فصلوں (AGRONOMY) کا اور مَیں ڈاکٹریٹ کا طالبِ علم تھا۔ اور وہ ماسٹرز کے مگر پھر بھی اچھا خاصا مِلنا جُلنا ہو گیا۔ ہم دونوں اپنے اپنے شعبوں میں تحقیقاتی کاموں میں دِن رات مصروف رہتے تھے۔ مگر ہر مہینہ کچھ نہ کچھ وقت ایک دُوسرے کے ساتھ گزارنے کے لِئے نکال لیا کرتے تھے۔ بنگلور واپس جانے کے بعد وقتاً فوقتاً مجھے خط لکھتے مگر میری طرف سے کبھی پابندی سے اُن کا جواب نہیں گیا۔ کچھ عرصے اُنھوں نے اِطلاع بھیجی کہ اُن کا اِنتخاب ہو چُکا ہے۔ اور وُہ اعلیٰ تعلیم کے لئے امریکہ جانے والے ہیں۔ وُہ دسمبر کو دِہلی پہنچ رہے ہیں۔ اور میرے پاس ہی قیام کریں گے۔ اور ۱۲؍ دسمبر کو امریکہ اُڑ جائیں گے۔ آج اُن کے آنے کا دِن تھا۔

میرا فلیٹ تیسری منزل پر تھا۔ اُن کے پہنچنے سے پہلے میں نے اپنے کمروں

کو اور اُن کے اطراف کے صحن کو دُھلوایا اور صاف کر لیا۔ چھت اور دیواروں کی گرد کو جھڑوایا۔ کمروں میں فرنیچر کو ٹھیک طریقہ سے جمایا تاکہ آنے جانے میں رُکاوٹ نہ ہو۔ ڈریسنگ ٹیبل پر تمام چیزیں ایک خاص وضع پر ترتیب دیں تاکہ نگاہوں کو بھلی معلوم ہوں۔ دو بستر علیحدہ علیحدہ بچھا دیئے اور سفید چادریں اوڑھا دیں۔ تکیوں پر نئے دُھلے ہوئے غلاف منڈھ دیئے۔ کتابیں سب ایک جگہ کر دیں۔ قریشی کے لیئے لکھنے کی میز علیحدہ کر دی۔ یہ سب کام کرنے کے بعد میں نے ایک عجیب کام کیا جو اُس سے پہلے کبھی نہ کیا تھا۔ یعنی اگر بتیاں خرید کر لایا اور بہت ساری اگر بتیاں ایک ساتھ جلا کر کمرے میں مختلف جگہ لگا دیں۔ تھوڑی دیر میں کمرہ خوشبوؤں سے بھر گیا۔ دروازے اور کھڑکیاں بند کر دیں تاکہ خوشبو خوب گہری ہو جائے اور ہر جگہ بس جائے۔ یہ سب کام میں نے آہستہ آہستہ اور دیکھ بھال کر کیا۔ کافی محنت کی اور بہت وقت لگایا۔ یہ سب کرنے کے بعد جب میں نے ایک آخری نظر کمرے میں ڈالی تو مجھے محسوس ہوا کہ میرا فلیٹ اِس سے پہلے اتنا صاف ستھرا اور دیدہ زیب کبھی نہ دِکھائی دِیا تھا۔ اور اندر کا ماحول اتنا دلآویز پُرکشش کبھی نہ ہوا تھا! اگر بتیوں کی خوشبو گہری اور دل و دماغ پر فوری اثر کرنے والی بن گئی۔

بظاہر یہ سب کام میں جنوبی ہند کے رہنے والے اپنے عزیز دوست شبیر احمد قریشی کے لیئے کر رہا تھا۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ بعض پوشیدہ طاقتیں یہ سب اہتمام مجھ سے کروا رہی تھیں۔ کیوں؟ اِس لیئے کہ آج کی رات عجیب و غریب واقعہ رُونما ہونے والا تھا۔ ایسا واقعہ جو میری زندگی کے رُخ کو پلٹ دینے والا تھا۔ آج کی رات دو اعلیٰ ترین رُوحیں ـــــ دو اہم ترین شخصیتیں میرے مکان میں قدم رنجہ فرمانے والی تھیں اور سب صفائی اور ستھرائی اور انتظام اُنہی کے استقبال کے لیئے تھا۔ اِس راز سے میں قطعی ناواقف تھا اور اس کا پتہ مجھے بعد میں جا کر چلا۔

قریشی صاحب تاریخ مُقررہ پر تشریف لائے اَور میں نے ہاتھ کے ایک زوردار جھٹکے سے قریشی صاحب سے مُصافحہ کیا اَور اِستقبال کیا۔ گرمجوشی میں دونوں بغلگیر ہوئے۔ میں اُنہیں اندر لے گیا۔ اَور ہم ایک دُوسرے کی خیر و عافیت دریافت کرنے لگے۔ کمرہ کی وضع قطع خُوش سلیقی اَور ترتیب دیکھ کر قریشی صاحب کے تھکے ہُوئے چہرے پر اطمینان کے آثار پیدا ہُوئے اَور آرام سے پلنگ پر بیٹھ گئے۔ ہم نے ایک دُوسرے سے تھوڑی دیر بات چیت کی ہی تھی کہ جناب اِسلامُ الدین صاحب آ گئے۔ اِسلام الدین ہمارے انسٹیٹیوٹ کے ایک معمولی پیشہ کار کے لڑکے تھے عُمر کوئی بیس سال ہو گی۔ مگر اللہ تعالےٰ نے علم کا شوق دِیا تھا۔ محنت کرکے ایم ایس سی پاس کر لیا تھا۔ اور اَب شُعبہ اَمراضِ اَشجار (MYCOLOGY AND PLANT PATHOLOGY) میں ریسرچ اسسٹنٹ (RESEARCH ASSISTANT) کی حیثیت سے تین سو رُوپے ماہوار کما رہے تھے۔ اُن کو مصر کے دارالسلطنت قاہرہ میں پی۔ ایچ۔ ڈی کرنے کے لِئے ایک سکالرشپ بھی مِل گیا تھا۔ اَور وہاں جانے کی تیاریوں میں لگے ہُوئے تھے۔

وُہ قریشی صاحب کے لِئے ایک نئی رَضائی لائے تھے تاکہ جب تک وُہ دہلی میں رہیں اُنہیں جاڑے میں تکلیف نہ ہو۔ دِہلی کے جاڑے بہت سخت ہوتے ہیں۔ اَور خصُوصاً دسمبر اور جنوری کی سردی تو مشہُور ہے۔ ہم لوگ پُرمسرّت انداز میں بات چیت کرتے رہے یہاں تک کہ رات کے نَو بج گئے۔ میں نے اُن دونوں سے کہا کہ وُہ میرے ساتھ رات کے کھانے کے لِئے قریب ترین سِندھی رِیستوران میں چلیں مگر اُن دونوں نے جواب دیا کہ وُہ پہلے ہی فارغ ہو چُکے ہیں۔ بادِلِ ناخواستہ مَیں اکیلا ہی کھانے کے لِئے چلا گیا۔ جب مَیں واپس آیا تو اسلامُ الدین صاحب تو جا چکے تھے اَور قُریشی آرام سے بستر میں گُھسے ہُوئے کوئی پمفلٹ پڑھ

رہے تھے۔

ہم دونوں نے پھر گفتگو چھیڑ دی۔ اُن کے ہندوستان سے امریکہ کا سفر اور امریکہ کی آنے والی مصروف زندگی! گیارہ بجے رات تک یہ سلسلہ جاری رہا جب ہمیں تھکن محسوس ہوئی تو میں نے دروازہ بند کر لیا بتی گل کی اور چند ہی لمحوں میں نیند نے ہمیں اپنی آغوش میں لے کر بے خبر کر دیا۔ میں ایک دم بیدار ہوا اور میں نے ایک دم آنکھیں کھولیں۔ رات کا اندھیرا انتہائی گہرا، خوفناک اور سرد تھا، تین بجے کا وقت تھا شاید میں تھوڑی دیر خاموش دم سادھے لیٹا رہا۔ یکایک میں نے محسوس کیا کہ میں غیر معمولی طور پر گرم ہوں۔ دل کی دھڑکن کی طرف غور کیا تو معلوم ہوا کہ نبض تیز چل رہی ہے۔ ماحول کا اندازہ لگانے کے لئے تھوڑا وقت اور خاموشی میں گزرا۔ نبض کی رفتار آہستہ آہستہ بڑھ رہی تھی، میرے پیٹ میں چبھن ہونے لگی۔ اب مجھ سے بستر پر نہ لیٹا گیا۔ میں نے لحاف ہٹایا اور اُٹھ کھڑا ہوا۔ اُونی سوئیٹر پہنا۔ اُونی پھُندے دار ٹوپی پہنی جو کانوں اور گلے کو ڈھانپتی تھی۔ گلے کے اطراف لپیٹا اور دروازہ بہت آہستگی سے کھولا تاکہ قریشی کی گہری نیند میں خلل نہ ہو اور باہر صحن میں جو کہ دُوسری منزل کی چھت پر تھا آ گیا۔

ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا چل رہی تھی۔ دہلی کے شہر پر نظر ڈالی۔ چاروں طرف دیکھا۔ ہر طرف موت کا سناٹا طاری تھا۔ کوئی آواز نہ تھی۔ کسی حرکت کا پتہ نہ چلتا تھا۔ صرف سڑکوں کی روشنیاں تھیں جو چاروں طرف پھیلی ہوئی تھیں۔ جن سے شہر کی موجودگی کا پتہ چلتا تھا۔ میں تھوڑی دیر گومگو کی حالت میں کھڑا رہا۔ محسوس کیا کہ میری بے چینی میں اور اضافہ ہو رہا ہے۔ میں پھر باہر کھلی چھت پر آ گیا۔ یکایک شدت کی پیاس لگنے لگی۔ فوری ایک گلاس ٹھنڈا پانی پیا جو برتن میں برف ہو رہا تھا۔ میرا پورا جسم گرم تھا اور جیسے جیسے وقت گزر رہا تھا اور زیادہ گرم ہوا جا رہا تھا۔ یہ گرمی میرے فہم سے باہر تھی۔ میں نے اپنی اُونی ٹوپی اُتاری اور مفلر گلے سے الگ کیا۔ دونوں چیزیں کمرہ کے

اندر پھینک دیں۔ اس خیال سے کہ شاید ٹھنڈی ہوا سر اور گلے کو لگے گی تو گرمی کم ہو گی۔ تھوڑی دیر گزر گئی۔ مگر گرمی کم نہ ہوئی۔ میں نے اپنا سویٹر بھی اُتار دیا اور پھر گرم بنیان بھی اور دونوں کمرے کے اندر پھینک دیئے۔ اب صرف ایک سُوتی قمیص اور پاجامہ پہنے ہوئے تھا۔ دو تین چکر چھت کی لمبائی چوڑائی میں لگائے۔ ہاتھ اور پاؤں خُوب پھیلا پھیلا کر چلا۔ تاکہ ٹھنڈی ہوا خُوب ہر طرف لگے اور گرمی معتدل ہو جائے اور مُجھے سردی لگنے لگ جائے۔

مگر سب بے سُود، جسم کی گرمی آہستہ آہستہ بڑھ رہی تھی۔ میں نے گرم موزے بھی اُتار دیئے اور جُوتا بھی الگ کر دیا اور اب ننگے پاؤں ہو گیا ٹھنڈی ٹھنڈی سرد چھت گرم گرم پاؤں کو بڑی بھلی لگی۔ اب میں ننگے پاؤں ٹہلنے لگا۔ دسمبر کا جاڑا دہلی میں اپنے شباب پر تھا اور ہوا کے تھپیڑے چاقو کی طرح گوشت کو کاٹتے تھے۔ مگر کیا مجال کہ مجھ پر اثر ہو۔ تعجب سخت تعجب! میں غسل خانہ کی طرف گیا اور وہاں گہری گہری سانسیں لینی شروع کیں۔ کہ شاید ٹھنڈی ہوا پھیپھڑوں کے اندر جا کر سینے کی گرمی کو باہر نکالے، دل کی دھڑکن کم کرکے اور آرام دے۔ تھوڑی سی دیر یہ عمل آزماتا رہا مگر دل کو آرام نہ مل سکا۔ پھر کھُلی چھت کے ایک کونے میں کھڑا ہو گیا۔ دل کی رفتار بڑھتی ہی گئی۔ مزید بڑھتی ہی گئی۔ مزید بڑھتی ہی گئی یہاں تک کہ مجھے یقین ہو گیا کہ مُجھے دل کا ایک خطرناک دورہ پڑا ہے۔ اور یہ اتنا سخت ہے کہ چند منٹوں میں میری موت واقع ہو جائے گی اور یہ کہ میں اپنی زندگی کے آخری لمحات میں ہوں۔

یکایک گرمی کی ایک لہر آگ کی طرح جلاتی ہُوئی دل میں نمودار ہُوئی اور آہستہ آہستہ پھیپھڑوں میں پھیلنے لگی۔ تھوڑی دیر میں پُورا سینہ ایک دہکتا ہُوا لاوہ بن گیا۔ وُہ آگ میرے بازُوؤں سے ہُوئی ہاتھوں اور پہونچے تک پہنچ گئی۔ دونوں ہاتھ جلنے لگے۔ وُہی آگ سینے سے نیچے اُتری اور میرے پیٹ کی آنتوں اور گوشت کو جلاتی ہُوئی پاؤں

کے ایک ایک ریشہ میں اُتر گئی۔ میرے دِل نے اُس وقت اِتنی تیزی سے دھڑکنا شروع کیا کہ بجلی سے چلنے والی ریل گاڑی بھاگ رہی ہو۔ دَھک، دَھک، دَھک، دھک، دھک، دَھک، دَھک۔ اَور آگ کی اِس گرم جلتی ہُوئی لہر میں میرا دِل ڈُوبنے لگا۔ گھبراہٹ اَور بے چَینی برداشت سے باہر ہوگئی اَور مجُھے یقین ہوگیا کہ میری مَوت واقع ہو رہی ہے۔ یہ عالمِ نزع ہے اَور مَیں چند لمحوں سے زیادہ نہ جیوں گا۔ عَین اُس وقت پریشانی بیکسی بیچارگی کے نقطۂ عُروج پر میری نگاہ اِک دَم اُوپر اُٹھی۔ آہ کیا نظارہ تھا! مَیں اِسے کبھی نہیں بھُول سکتا: دو اِنسان میرے سامنے ہَوا میں مُعلّق اِیستادہ! صحن کے اِحاطہ کی دیوار سے باہر کی طرف ....... شُمال کی جانب! جَیسے کہ ابھی ابھی شُمال کی طرف سے تشریف لائے ہوں۔

ایک پُرعظمت انسان کو مَیں فوراً پہچان گیا وُہ حضرت امیرُالملّت پیر سیّد جماعت علی شاہ علی پُوری تھے رُوحانی پیشوا جو میری سیدھی جانب تھے۔ وہ مُسکرا رہے تھے....... ایک اِنتہائی ہمّت آفریں مُسکراہٹ جس میں اِنتہائی درجہ کی تشفّی و تسکین تھی۔ اُن کے بدنِ اطہر پر وُہی لباس تھا جو وُہ معمولاً پہنا کرتے تھے۔ سفید بڑا عمامہ، لمبا ڈھیلا گھُٹنوں کے نیچے تک سَفید کُرتا، پنجابی شلوار...... ایک سَفید شال کندھوں پر لپیٹی ہُوئی تھی۔

دُوسری پُرانوار شخصیت اُن کی داہنی طرف تھوڑے فاصلہ پر قیام پذیر تھی (یعنی میرے آگے کی جانب)...... ایک اِنتہائی نمایاں، ایک اِنتہائی لامثال، ایک اِنتہائی پُراثر، ایک اِنتہائی مُتاثر کرنے والی، ایک اِنتہائی فراموش نہ ہونے والی، ایک اِنتہائی روشن، ایک اِنتہائی خاصُ الخاص ——— اِنسان کے خیالات، جذبات و اِحساسات اَور دِل و دماغ و رُوح کو مہمیز کرنے والی، ایک اِنتہائی عجیب و غریب و زبردست شخصیت جو میری زِندگی میں میری نگاہوں کے سامنے پہلی مرتبہ ظاہر ہُوئی!!!

وُہ اپنے مُقدس جسم پر ایک سیاہ عبا پہنے ہُوئی تھی جو شانوں سے قدموں تک تھا۔ اُن کا اُلوہیت کی پاکیزگی میں ڈھلا ہُوا چہرہ مہر انور، ایک سیاہ نقاب میں ڈھکا ہُوا تھا۔ اُن کا قد مُتوسط تھا اُن کا جسم بھرا ہُوا تھا۔ اُن کا چہرہ اگرچہ کہ نقاب میں چُھپا ہُوا تھا مگر اِتنا روشن تھا کہ روشنی کی شُعاعیں نقاب کے باہر صاف صاف آ رہی تھیں۔ اَور اَطراف کے اندھیرے ماحول کو جگمگا رہی تھیں۔ وُہ ایک پُر وقار اَور پُر عظمت ہستی تھی جو میری نگاہوں کے سامنے سے گُزری۔!!!

دونوں بُلند و بالا ہستیاں میری طرف دیکھ رہی تھیں! اِن دو اِنتہائی اعلیٰ و اَرفع ہستیوں کے عِلاوہ ایک اِنتہائی عجیب و غریب "چیز" میرے پاس الفاظ نہیں ہیں کہ مَیں "اُس" کو بیان کروں، مُجھے کبھی اَیسے الفاظ نہیں مِل سکیں گے کہ مَیں "اُس" کی تعریف کر سکوں "اُس" کی صحیح کیفیت بیان کر سکوں اَور اَب جب کہ مَیں "اُس" کے بارے میں لکھ رہا ہُوں، میرے ہاتھوں میں رعشہ ہو رہا ہے۔ میرا جسم کانپ رہا ہے۔ اَور پسینہ پسینہ ہو رہا ہے۔ دِل بُری طرح دھڑک رہا ہے۔ میرا دماغ جل رہا ہے، خیالات پھٹ رہے ہیں۔ اُسی طرح جِس طرح آتش گیر مادے سُلگتے اَور پھٹتے ہیں اَور مَیں ایک زبردست خوف محسوس کر رہا ہوں، پُورا وُجُود خوف سے معمُور ہے۔ محض "اُس" خیال ہی سے۔ محض "اُس" کے بارے میں ایک مُختصر اَور سرسری اِظہار ہی ہے۔ ایک اِنتہائی خوفناک ڈر محسوس ہو رہا ہے۔ جو...... میرے وُجُود کی بُنیادوں کو ہلا کر ریزہ ریزہ کر رہا ہے۔ یعنی:

دونوں مُقدس اِنسانوں کے بیچوں بیچ مگر دُور بہت دُور آسمانوں پر اَفلاک کی گہرائیوں کے کسی نامعلُوم مقام، کسی نامعلُوم نُقطہ سے آتی ہُوئی......" ایک عجیب اَن گِنت بار عجیب و غریب اَور حیرت انگیز، مافوقُ الفطرت، مافوقُ الانسانیت، مافوقُ القُدرت، مافوقُ الکائنات، مافوقُ الموجُودات...... نُور...... وقفہ وقفہ

سے اپنی چُندھیا دینے والی اَور پارہ پارہ اَور ریزہ ریزہ کر دینے والی چمک کو گھٹاتا اَور بڑھاتا ہُوا...... جلوہ گر ہے۔ مَیں اُس "نُور" کی تجلّی کی تاب نہ لا سکا اَور فوراً بے ہوش ہو گیا۔

مَیں کب تک بے ہوش رہا مجھے معلوم نہیں۔ مگر جب ہوش آیا تو مَیں باہر کی دیوار کے قریب پڑا ہُوا تھا۔ جب اَوسان کچھ ٹھکانے لگے تو مَیں نے محسوس کیا کہ میرا دِل بدستُور تیزی سے حرکت کر رہا ہے، بدستُور آگ کی لپٹیں وقفہ سے نِکل رہی ہیں اَور جسم کے ہر حصہ کے ایک ایک رونگٹے تک پہنچ رہی ہیں۔ جِسم آگ کی طرح پُھنک رہا ہے۔ آنکھوں میں اِنتہائی درد ہو رہا ہے اَور وُہ جَل رہی ہیں۔ ایسا معلُوم ہوتا تھا کہ کسی نے پپوٹوں کے اندر آگ کے ڈلے رکھ دِیئے ہوں۔ مَیں کھڑا ہُوا اَور کُھلی چھت پر آیا، برفیلے پانی کے دو گلاس بھر کر اپنے حلق میں اُونڈیلے اَور گہرے گہرے سانس لینے شرُوع کئے تاکہ آکسیجن کی زیادہ سے زیادہ مِقدار پھیپھڑوں میں جائے اَور طمانیت اَور تازگی پیدا کرے صحن میں اِدھر سے اُدھر اَور اُدھر سے اِدھر تیز تیز چلنا بھی شرُوع کر دیا۔ تھوڑی دیر اِسی طرح کرتا رہا۔ پھر دروازہ کھولا اَور کمرہ میں داخل ہُوا۔ سب سے پہلے بتّی جلائی اَور پھر قریشی کو اُٹھایا۔ قریشی اُٹھ بیٹھے اَور میری طرف دیکھا۔ دیکھتے ہی مُجھ سے پُوچھا کہ کیسی طبیعت ہے؟۔ مَیں نے کوئی جواب نہیں دِیا۔ بلکہ تھوڑی دیر بعد خُود اُن سے ہی پُوچھا کہ وُہ کیا مُشاہدہ کر رہے ہیں؟۔ اُنہوں نے غور سے مُجھے دیکھتے ہُوئے کہا کہ میری آنکھیں خُون کی طرح سُرخ ہو گئیں ہیں ایسا معلُوم ہوتا ہے کہ اُن سے خُون باہر نِکل رہا ہے اَور یہ کہ آنکھیں مُتورّم آلُود ہو کر اپنے حلقوں سے باہر نِکل پڑی ہیں، یہ بڑی دہشت ناک خبر تھی۔ اِس سے مَیں کانپ گیا۔ اِس حالت سے مَیں اُس وقت تک بے خبر تھا۔

مَیں نے اُن سے کسی بات کا تذکرہ نہ کیا سوا اِس کے کہ مجھے دِل کا دَورہ

پڑا ہے۔ اُنہوں نے کپڑے بدلے گرم سُوٹ پہنا اور ہم دونوں گھر سے نکل کر باہر سڑک پر آ گئے۔ ٹیکسی اسٹینڈ گئے، تاکہ ٹیکسی لے کر ڈاکٹر کو دکھانے جائیں مگر جاڑے کی شدت کی وجہ سے کوئی ٹیکسی والا چلنے کو تیار نہ ہُوا۔ سب اپنی اپنی ٹیکسیوں میں لحافوں میں پڑے سو رہے تھے۔ مجبُوراً ہم شنکر روڈ پر ٹہلنے لگے۔ یہاں تک کہ صُبح ہونے لگی۔ مَیں مستقل بے چین رہا۔ میرا دماغی توازن بگڑ چکا تھا۔ اور حالت انتہائی خطرناک اور پیچیدہ ہو گئی تھی۔ ہم فلیٹ واپس آئے جو کھلا پڑا تھا۔ صُبح آٹھ بجے سُورج کی روشنی چاروں طرف پھیل گئی۔

مَیں نے کپڑے بدلے اور قریشی صاحب سے معذرت کر کے فوراً باہر نکل آیا۔ ایک اسکوٹر پکڑی اور مُربّی اور مہربان جناب مجتبےٰ احسن زنجانی صاحب سے ملنے کے لئے مولانا ابوالکلام آزاد روڈ کی طرف روانہ ہُوا۔ جناب زنجانی صاحب مرکزی حکومت میں ایک بڑے عُہدہ پر فائز تھے۔ اور میری اُن سے ایک عرصہ سے واقفیت تھی۔ مُجھ سے بڑی مہربانی سے پیش آتے تھے اور کئی بار مجھے نیک اور معقُول مشورے دیئے تھے اور مدد کی تھی۔ مَیں نے اُن سے دِل کے دَورے کا ذکر کیا۔ میرا بیان سُن کر کہا کہ مَیں فوراً پُرانی دہلی میں محلّہ بلّی ماراں جاؤں اور ڈاکٹر شنکر داس مہرہ سے ملوں اور اُن کا نام بتا کر ڈاکٹر کو اپنی حالت دکھاؤں اور اُن کی دوا استعمال کروں۔

ڈاکٹر مہرہ ایک سیدھا سادھا چھریرے بدن کا سیدھے قد کا آدمی تھا۔ عُمر پچاس سال کے لگ بھگ ہوگی۔ اُس کی شخصیت معمُولی سی تھی اور وُہ ایک پُرانی وضع کا انسان دکھائی دے رہا تھا۔ اُس نے میرا پُورا حال سُنا اور نسخہ لکھ کر مُجھے دے دیا۔ پھر دُوسری طرف مشغُول ہو گیا۔ مَیں نے اُس کی دُکان سے دوا نہ لی۔ بلکہ اَنیس عُمر اور ریاض عُمر سے ملنے اُن کے گھر گیا جو قریب ہی رہتے تھے۔ راستہ میں ایک اور ساتھی عبداللہ مل گئے۔ مَیں نے اُن سب سے دِل کے دَورہ کی شکایت کی۔ اگرچہ میرا دِل بیٹھا ہُوا تھا۔ اور رات کے واقعات اور دِل کی بیماری کی وجہ سے مَیں بہت پریشان تھا، طبیعت انتہائی افسردہ

اَور خیالات وجذبات اِنتہائی پژمُردہ تھے مگر ریاض عُمر اَور عبدُ اللہ دونوں کی صُورتوں سے کسی اچنبھے اَور حیرت کا اظہار نہ ہوتا تھا۔ اِس کے برخلاف اِن دونوں نے مُجھے یہ بتایا کہ اُن کو یہ یقین نہیں آسکتا ہے مُجھے دِل کا کوئی خطرناک دَورہ پڑا کیونکہ میرا چہرہ حسبِ معمُول سُرخ وسفید اور صحت مند تھا بلکہ پہلے سے زیادہ تابناک اَور روشن دِکھائی دے رہا تھا اَور ایسی تابناکی، روشنی اَور صحت مندی کہ اِس سے پہلے اُنہوں نے کبھی نہیں دیکھی تھی۔

یاد رکھنے کے قابل یہ بات ہے کہ میرے پیر ومُرشد امیرُ الملت حضرت سیّد جماعت علی شاہ محدّث علی پُوری رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ بارہ سال پیشتر ۱۹۵۱ء میں اپنی ابدی آرام گاہ کی طرف تشریف لے جا چکے ہیں اَور اِس دُنیا میں موجُود نہیں۔ آپ کا مزار شریف مَوضع علی پُور سیّداں ضلع سیالکوٹ مغربی پنجاب پاکستان میں بارہ سال سے مَرجعِ عوام وخواص ہے۔

نئی دہلی

۸ مئی ۱۹۶۵ء

اِس واقعہ کے بعد میری زندگی میں تغیرِ عظیم پیدا ہُوا۔ بولنا چالنا گھٹ گیا اور مَیں گُم سُم رہنے لگا۔ طبیعت عبادت کی طرف جُھکنے لگی طہارت اور نماز چھوڑے ہُوئے برسوں گزر چکے تھے۔ عیدین کی نمازیں بھی ترک تھیں۔ غیر مذہبی لوگوں اور غیر مُسلموں کی برس ہا برس کی صُحبت میں بالکل اُنہی جیسا بن گیا تھا۔ ڈاکٹریٹ کے کورس کے دَوران امریکن اَور جرمن پروفیسروں کے ساتھ بہت وقت گزارا تھا کیونکہ راکے فیلر فاؤنڈیشن آف امریکہ (ROCKE FELLER FOUNDATION OF AMERICA) (ایک دولت مند ادارہ) نے اِنڈین ایگریکلچر ریسرچ انسٹیٹیوٹ نئی دہلی (INDIAN RESEARCH INSTITUTE NEW DELHI) کے تحت کئی کروڑ رُوپے کے صَرفہ سے ایک جدید یُونیورسٹی پوسٹ گریجویٹ اسکول (POST GRADUATE SCHOOL) قائم کیا تھا۔ جس میں ایم۔ ایس۔ سی اور پی۔ ایچ۔ ڈی کی اعلیٰ تعلیم عِلمِ زراعت کے مُختلف شُعبوں میں دی جاتی تھی اَور کثرت سے امریکن، جرمن اَور فرانسیسی ماہرینِ سائنس اِس میں کام کر رہے تھے۔ اَور مَیں بھی اُنہی کے ساتھ ڈاکٹریٹ کی ڈگری کے حُصُول کے لِئے سائینٹیفک تحقیق میں مصروف تھا مگر طبیعت اِس طرف سے اُچاٹ رہنے لگی اور میری دلچسپی زراعتی سائنس سے کم ہونے لگی۔ سب سے پہلا کام تو یہ ہُوا کہ باطہارت رہنے لگا اَور اِکا دُکا نماز بھی شُروع کر دی۔ ایک دِن دہلی کی جامع مسجد گیا اَور وہاں نمازیوں سے مِل کر نماز کے فرض و سُنّت و نوافل کے مُتعلق پُوری تفصیلات معلُوم کیں اَور پابندی سے روزانہ پانچ وقت نماز شُروع کر دی اِس سے کُچھ اطمینان نصیب ہُوا۔

مَیں قبروں پر جانا اَور گُزرے ہُوئے آدمیوں کو یاد کرنا بہت بُرا خیال کرتا

تھا۔ یہاں تک کہ قبرستان کی طرف نگاہ ڈالنا بھی میرے نزدیک گناہِ عظیم تھا۔ مگر اب نہ معلوم کیوں یہ عادت بدلنے لگی اور کچھ دنوں بعد میں نے بزرگانِ دین کے مزارات کی زیارت شروع کر دی چھٹی کے بعد علی الصبح دن بھر کا کھانا ساتھ رکھ کر نکل جاتا اور کسی بزرگ کے مزار کے قریب خاموش اور اکیلا بیٹھ کر سارا دن گزار دیتا۔ اس طرح یکے بعد دیگرے میں نے دہلی کے تمام مشہور بزرگانِ دین کے مزارات کی زیارت کی۔ حضرت خواجہ باقی باللہ رضی اللہ عنہٗ، حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء محبوبِ الٰہی رضی اللہ عنہٗ، حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رضی اللہ عنہٗ، حضرت شیخ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رضی اللہ عنہٗ، حضرت شیخ محمد عبدالحق محدث دہلوی رضی اللہ عنہٗ (جو میرے جدِ امجد ہیں) حضرت نصیرالدین روشن چراغ دہلوی رضی اللہ عنہٗ، حضرت صوفی سرمد شہید رحمۃ اللہ علیہ، حضرت ہرے بھرے صاحب رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مٹکے پیر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مزارات پر باقاعدگی کے ساتھ گیا۔ اور راستوں سے جان پہچان پیدا کر لی۔

جب میں کسی بزرگ کے مزار کے متصل بیٹھ جاتا اور اپنی آنکھیں بند کر لیتا تو مجھے بڑا ہی سکون ملتا اور بے انتہا اطمینان نصیب ہوتا۔ اس سکون و اطمینان کا اندازہ مجھے اس سے پہلے کبھی نہ ہوا تھا۔ اور میں مستقل غور و فکر میں رہتا کہ ایسا کیوں ہوتا ہے۔ مگر کوئی صحیح جواب نہ مل سکا۔ یہ ایسا سکون تھا کہ میں نے سائنس کے بڑے بڑے امتحانات پاس کئے، جائیداد کے مقدموں میں بڑی بڑی کامیابی حاصل کی اور کئی کئی سو اور کئی کئی ہزار روپے مجھے ایک وقت میں وصول ہوئے اور حکماء و فضلاء سائنسدانوں کی صحبت میں میں بڑے بڑے کام انجام دیئے مگر ایسی خوشی ایسی تشفی اور ایسا دلی و روحانی سکون مجھے کہیں نہ ملا۔ ایسا کیوں ہوتا ہے؟ اور میرے ساتھ ایسا کیوں ہونے لگا ہے؟ میں مستقل سوچ میں پڑ گیا۔

اس دوران میں یہ مستقل کھوج لگی رہی کہ وہ بزرگ و برتر ہستی جو میرے پیر و مرشد

حضرت سید جماعت علی شاہ مُحدّث علی پُوری رضی اللہ عنہٗ کے ساتھ دکھائی دی تھی وُہ کون تھی؟ وُہ لائق صد اِحترام اَور لائقِ ہزار اِنتظام شخصیت جن کی پاک توجُہ میری طرف مُنعطِف ہُوئی تھی اَور جو مجھ غریبُ ادنیٰ و کمتر کے قریب تشریف لائے تھے وُہ کون تھے؟ یہ خیال مُستقِل دامن گیر تھا۔ ہر دِن، ہر گھنٹہ، ہر جگہ اَور بعض مرتبہ جب مَیں اکیلا ہوتا اَور میری سوچ گہری ہوتی تو اُنہیں یاد کر کے، اُن کی خاموش شان و شوکت زبردست تمکنت، مغلوب کر ڈالنے والے وَقار، دِل و دماغ و رُوح کو ماؤف کر دینے والی وضع قطع، پوشیدہ اَور پُر اسرار شخصیت کا خیال کر کے میری آنکھوں سے خُود بخُود آنسو بہنے لگتے۔

"وُہ دونوں زندہ ہستیاں" کتنی دیر تک میرے سامنے رہیں؟ کتنی دیر تک مَیں "اُن" کے اَنوار کی زَد میں رہا؟ یقیناً بہت ہی تھوڑی دیر تک مَیں "اُن" کو دیکھ سکا؟ بہت تھوڑی دیر تک مَیں "اُن" کی آب و تاب کی تاب لا سکا؟ یہ سوالات میرے وُجُود کو زیر و زَبر کر رہے تھے۔ حیرت و تعجُب کی ایک گہری اَور مُہیب چادر میرے ہوش و حواس معطّل کِیے دیتی تھی۔

میرے ماموں جناب مُسلم اجر نظامی بڑے پکّے نمازی ہیں۔ اُن کی دُوکان "کُتب خانہ نذیریہ" اُردو بازار علاقہ جامع مسجد دِہلی میں ہے۔ یہ کتابوں کے بڑے کامیاب بیوپاری ہیں اَور شمسُ العُلماء ڈپٹی حافِظ نذیر احمد رحمۃُ اللہ علیہ بجنوری ثم دِہلوی کے پوتے ہیں۔ جناب حافِظ نذیر احمد صاحب رحمۃُ اللہ علیہ کا قُرآن شریف کا اُردو ترجمہ مشہُور ہے اَور کثرت سے پڑھا جاتا ہے۔ میرے ماموں حضرت سُلطانُ الاَولیاء نظامُ الدّین محبُوبِ الٰہی رحمۃُ اللہ علیہ کے بڑے پکّے ماننے والے ہیں اَور اپنے آپ کو اِسی نسبت سے "نِظامی" لکھتے ہیں۔ ہر ہفتہ بڑی پابندی سے مزار پر حاضری دیتے ہیں۔ بہت وقت بستی نظامُ الدّین میں گزارتے ہیں۔ گھنٹوں مزار شریف کے اَطراف سنگِ مرمر کے حُجرہ میں آنکھ بند کِیے مراقب

رہتے ہیں کبھی اَدب سے کھڑے ہو جاتے ہیں اَور کبھی مزار شریف کے کٹہرے کے اَطراف دیوانہ وار چکّر لگاتے ہیں۔ نذر نیاز بڑے اہتمام سے کرتے ہیں۔ اُنہوں نے اِن بُزرگ کی کتابوں کی اشاعت بھی کی ہے۔ مَیں اُن کی دُکان میں کئی بار جا بیٹھا اَور اُن کی کتابوں کا تفصیلی جائزہ لیا۔ دِل میں یہ خواہش پیدا ہُوئی کہ اِن بُزرگوں کے حالات پڑھوں جن کے مزارات پر پابندی سے حاضری دینے لگا ہُوں۔

چُنانچہ اَولیائے ہند و پاک، سیرۃ الاولیاء، تذکرۃُ الاَولیاء اَور اِس طرح کی کئی کتابیں اُن کی دکان میں سے نکالیں اَور وَہیں بیٹھ کر پڑھیں۔ گھنٹوں صَرف کرنے لگا۔ روزانہ دفتر سے نکلتا اَور پٹیل نگر سے دِہلی کی مشہُور اکیس نمبر کی بس میں بیٹھتا اَور چالیس منٹ صَرف کر کے دریا گنج اُترتا یا ایڈورڈ پارک یا لال قلعہ اَور سیدھے اُن کی دُکان کا رُخ کرتا۔ دُکان پر پہنچتے ہی کتابیں چُنتا اَور بزرگانِ دِین کی زِندگیوں کا مطالعہ شروع کر دیتا۔ رات کو دُکان بند ہونے تک مطالعہ جاری رکھتا۔ چُنانچہ مُجھے کئی نئے نئے اَلفاظ معلُوم ہُوئے: تَصوّف، صُوف، صُوفیا، سُلوک، عِلمِ ظاہری، عِلمِ باطنی، کشف، کرامات، خرقِ عادات، جذب کیفیات وغیرہ۔ اَب مَیں نے اِن الفاظ کے معنی و مفہوم کی تلاش شروع کر دی۔ اُردو بازار کی ہر دُکان کو چھان مارا اَور کئی کتابیں خرید ڈالیں، حیات حضرت شیخ محمد عبدالحق مُحدِّث دِہلوی رضی اللہ عنہُ، تذکرہ حضرت خواجہ باقی باِللہ رضی اللہ عنہٗ سوانح حضرت نظام الدّین محبُوب الٰہی رضی اللہ عنہٗ

اِس زمانے میں بعض بُزرگوں کے حالات میں مَیں نے پڑھا کہ اُنہوں نے خواب میں حضرت رسُولُ اللہ ﷺ کو دیکھا اَور آپ ﷺ سے باتیں کیں اَور آپ ﷺ نے اُن کو ہدایات دِیں جن سے اُن کے مسئلے حل ہُوئے اَور مُشکلات رفع ہُوئیں یہ پڑھ کر مُجھے بڑا اچنبھا ہُوا۔ کیُونکہ حضرت رسُول اللہ ﷺ کو دُنیا سے پردہ کئے ایک ہزار سال سے زائد عرصہ ہو گیا تھا جس مُقدّس شخصیت کو دُنیا سے کُوچ کئے سینکڑوں سال گزر چُکے ہوں اَور عالمِ بالا کی طرف پرواز فرما چُکے ہوں کیا اُن کے لئے یہ ممکن ہے کہ دُنیا میں کسی اِنسان کے خواب میں آ کے اُس

کی رہنمائی فرما سکے؟ یہ کیسے ممکن ہو سکتا ہے؟ عربستان میں مدینہ شریف کا جو شہر ہے کیا اُس میں آپ ﷺ کا مزار اور اُس پر گنبد خضریٰ موجود نہیں ہے؟ جو آپ ﷺ کی وفات شریف کا کھلا ثبوت ہو؟ ہاں ہے اور ضرور ہے۔ پھر یہ دوبارہ دُنیا میں آکر ہدایت و رہنمائی دینا کیا معنی؟ یہ سوالات بار بار میرے ذہن میں بیدار ہوتے۔ مجھے بڑی سخت تشویش ہونے لگی۔ ذہنی اُلجھنوں میں اضافہ ہو گیا۔ تجسس و تفتیش بڑھنے لگی۔

ایک دِن میں اپنے فلیٹ میں کتابوں کا بکس کھولے کتابیں دیکھ رہا تھا کہ نگاہ ایک چھوٹی سی مگر موٹی سیاہ چرمی جلد والی کتاب پر پڑی۔ فوراً ہاتھ بڑھا کر اُٹھا لی۔ پتہ چلا کہ یہ قرآن مجید کا ایک نسخہ ہے۔ فوری یاد آیا کہ کئی سال ہوئے اپنے ماموں کی دُکان سے ستے داموں لیا تھا اور پھر بکس میں رکھ کر بھول گیا تھا۔ اِس کا اُردو ترجمہ حضرت حافظ فتح محمد خاں جالندھری رحمۃ اللہ علیہ کا تھا۔ فوراً اُسے صاف کیا اور باہر نکال لیا۔ قرآن شریف بہت دِنوں تک میز پر رکھا رہا مگر مجھے فرصت نہ مِل سکی کہ اِسے پڑھوں۔

ایک دِن دفتر سے آکر عصر کے وقت تک خاموش بیٹھا بازار جانے کے لیے سوچ رہا تھا کہ یکایک میری زبان سے سُورۃ بقرہ کی اِبتدائی آیتیں نکلنی شروع ہو گئیں اور ایسا معلوم ہونے لگا کہ کوئی عجیب و غریب شخصیت میرے اطراف حاوی ہے اور میرے دِل میں بھی گھسی ہوئی ہے زبان پر بھی قابض ہے اور مجھے حکم دے رہی ہے کہ میں قرآن مجید پڑھوں اور اُس کے حکم کی تعمیل میں میری زبان سے خود بخود "الم" اور بعد کی آیتیں نکل رہی ہیں۔ میں خوف اور حیرت میں ڈوب گیا اور متفکر ہو گیا کہ یہ کیا نئی بات شروع ہو گئی؟ یکایک مجھے خیال آیا مجھے غیب سے قرآن کریم پڑھنے کا حکم دیا جا رہا ہے۔ فوراً اُٹھا وضو کیا اور باہر جانے کے بجائے قرآن کریم لے کر بیٹھ گیا اور پڑھنے لگا۔ اِس طرح قرآن حکیم کا وِرد شروع ہوا۔ کچھ دنوں بعد میں وقتاً فوقتاً قرآن مجید پڑھنے لگا۔ عربی زبان تو نہ آتی تھی مگر آیات کے وِرد کے ساتھ اُردو ترجمہ پڑھنے لگا۔ عجیب و غریب چیز معلوم ہوئی اور میری

دلچسپی بڑھنے لگی۔

کچھ ہفتوں کے مطالعہ کے بعد معلوم ہُوا کہ قرآن مجید دُنیا کی انتہائی دلچسپ کتاب ہے۔ ایسی دلچسپ اور پُر اسرار کتاب آج تک میری نگاہوں سے نہ گزری تھی۔ ایک آیت میں جہاد کا حکم ہوتا ہے تو اُس کے ساتھ ہی دُوسرے جملہ میں شادی بیاہ کی تلقین ہوتی ہے اور پھر تیسری آیت میں یکایک کسی نبی کا واقعہ شروع ہو جاتا ہے۔ واہ، کیا ترتیب ہے۔ بڑی انوکھی، بڑی نرالی پھر کوئی واقعہ ایک جگہ مکمل نہیں ہے، چاروں طرف بکھرا ہُوا ہے۔ تشنگی بڑھتی ہی جاتی ہے۔ بعض مرتبہ مجھے محسوس ہوتا ہے کہ قرآن مجید کوئی انسان ہے انتہائی گہرا اور پُراسرار۔ عام انسانوں سے کئی لاکھ گنا زیادہ پُر اسرار۔ اس کے رازوں کا کوئی حد وحساب نہیں اور ہر پُراسرار شخصیت پُرکشش ہوتی ہے۔ اور یہ اَن گنت رازوں کا حامل "انسان، قرآن" تو سب سے زیادہ پُرکشش ہُوا۔

مَیں قرآنِ مُبین کی بہت عزت واحترام کرنے لگا اور مجھے اس سے محبت ہو گئی۔ یہ محبت دِن بدِن بڑھنے لگی اور بعض مرتبہ تو ایسا ہوتا کہ قرآن پڑھتے پڑھتے کوئی جملہ اتنا مجھ پر اثر کرتا کہ میں فوراً اُسے اپنے سینے سے چمٹا لیتا اور بہت دیر تک چمٹائے رکھتا۔ اس سے مجھے بڑا سکون ملتا اور میری محبت میں اضافہ ہو جاتا۔ بعض مرتبہ میرا دِل چاہتا کہ میں اپنا سینہ تیز چاقو سے چاک کروں اور اس چار اِنچ لمبی، تین اِنچ چوڑی اور دو اِنچ موٹی چھوٹی سی سیاہ کتاب کو اپنے سینے میں ہمیشہ کے لئے محفوظ کر لوں۔

اس زمانے میں مجھے قرآنِ کریم کی آیتوں سے زبردست رہنمائی نصیب ہُوئی۔ بڑے بڑے شک مٹے، بڑے بڑے سوالات کے جوابات ملے۔ ذہن کی گرہیں کھلیں، سوچنے کا راستہ صاف کشادہ اور ہموار ہُوا، کائنات کی بڑی بڑی حقیقتوں کا انکشاف ہُوا۔ بعض آیات میری زندگی کے ذاتی مسائل کو اس خوبی سے سلجھاتیں کہ مجھے یقین

ہو جاتا کہ قرآن میرے لئے نازل ہوا ہے۔ قرآن اپنے اندر جو امامِ مُبین بیان کرتا ہے تو ہُو بہُو اُسی کا نمونہ پیش کر رہا تھا۔ بعض مرتبہ میں قرآن کو بے تحاشا پیار کرتا اور اسے اپنی آنکھوں سے لگا لیتا، پیشانی پر رکھ لیتا اور کبھی سَر پر۔ یہاں تک ہُوا کہ میں قرآن کو ہمیشہ اپنے ساتھ رکھنے لگا۔ اپنے بیگ میں بند کر کے دفتر بھی لیجانے لگا دفتر میں جب کبھی فرصت مِلتی فوراً "امامِ مُبین" کی طرف رُخ کرتا اور کھول کر پڑھنا شروع کر دیتا۔

پھر یہ ہونے لگا کہ میں دفتری کاموں کو اور اپنی زرعی سائنس کی ریسرچ کو پسِ پُشت ڈالنے لگا اور کُچھ دنوں بعد نوبت یہاں تک پہنچی کہ دو دو ہفتے گزر جاتے اور میں نہ دفتری کام کو ہاتھ لگاتا نہ ڈاکٹریٹ کی ریسرچ کو۔ تمام وقت قرآن مجید پڑھنے میں، اُس کے جُملوں کے مفہوم کو سمجھنے اور آیات کے اِسرار کو حل کرنے میں گزار دیتا۔ اِس دَوران میں نے پُرانی دِلی کی تمام دُکانوں کو چھان مارا اور اُردو انگریزی کے جِتنے بھی نسخے دستیاب ہو سکے خرید لئے۔ اُردو میں حضرت شاہ رفیع الدین مُحدِّث دہلوی حضرت شاہ عبدُ القادر مُحدِّث دہلوی، مولانا اشرف علی تھانوی، مولانا حافِظ نذیر احمد دِہلوی، مولانا ابُوالاعلیٰ مودودی اور انگریزی میں جناب عبدالماجد دریا آبادی، جناب عبداللہ یُوسف علی، جناب مُحمّد مار ماڈیوک پکتھال کے تراجم و تفاسیر۔

قرآن عظیم کی تلاوت کے دَوران مُجھے حضرت رِسالت مآب ﷺ کی حیاتِ طیبہ کے واقعات معلُوم ہُوئے جو آیات کی تفسیر میں حاشیہ پر درج ہوتے ہیں۔ مگر چونکہ مختصر ہوتے ہیں اِس لِئے تشفی نہ ہوتی اور میں نے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی سیرت پاک پر کئی ایک کتابیں خریدیں اور تفصیلی مطالعہ شُروع کیا۔ قرآن فصیح اور نبی اکرم ﷺ کی سوانح اقدس کے مُطالعہ سے میرے سامنے ایک زبردست حقیقت کا اِنکشاف ہُوا اور وُہ یہ کہ امام الانبیاء ﷺ ایک بے مِثال اِنقلابی شخصیت کے مالک تھے اور ایک عالمگیر انقلابی تحریک لے کر اُٹھے تھے اور یہ بھی کہ آپ ﷺ کی تحریک ہمیشہ کے لئے ہے جب تک کہ دُنیا قائم ہے اور اِنسان دُنیا میں موجُود ہیں اور اس تحریک کے خدّ خال اور تمام تفصیلات قرآن بلیغ میں بیان کر دی گئی ہیں اور عمل کرنے کے لِئے آنحضرت

ﷺ کی سیرت کا مکمل نمونہ موجود ہے۔ آپ ﷺ کی زندگی کے واقعات کو جانے بغیر کوئی اِنسان قرآنِ حکیم کو نہیں سمجھ سکتا۔

قوموں کے عُروج وزوال کے بارے میں جو آیات اِس کلام میں ہیں اُن کا مفہوم ذہن میں خُوب بیٹھ گیا۔ کئی بار ایسا ہونے لگا کہ جب میں صُبح کے وقت اخبار پڑھتا اَور دُنیا کے واقعات میرے سامنے آتے تو ایسا معلُوم ہوتا کہ اِس خطابِ عالی مقام کے سطُور کی عملی تفسیر ظاہر ہو رہی ہے۔ اِس تجربہ سے میرے خیالات میں ایک نمایاں تبدیلی ہُوئی۔ قرآنِ حکیم کی آیات کی آفاقیت اور ابدیت کا اندازہ ہُوا قرآن مجید اَور فُرقانِ حمید کی ہر آیت زِندہ ہے، جیتی جاگتی ہے۔ اپنے اندر لافانیت رکھتی ہے۔ اِنتہائی طاقتور اَور مضبُوط ہے۔ اَن گنت تنُد زور، باعلم اَور غیر معمولی دِماغی وجسمانی طاقتوں کے مالک اِنسان دُنیا میں آتے ہیں۔ اپنی ہَیبت وقُدرت، شان وشوکت، تکبّر وغُرور کا سکّہ دُنیا پر بٹھاتے ہَیں مگر آخر کار دُنیا سے اَیسے چلے جاتے ہَیں، جیسے کبھی آئے ہی نہ تھے۔ مگر قرآنِ باکمال کی ایک آیت بھی کبھی فنا نہیں ہو سکتی۔ پُوری دُنیا کے اِنسان مِل کر بھی چاہیں تو قرآنِ باجلال کی ایک آیت کی طاقت کا مُقابلہ نہیں کر سکتے۔ کِتنا عظیم المرتبت ہے یہ کلام!

مَیں نے اپنے رِشتہ داروں اَور اَحباب سے مِلنا جُلنا بہت کم کر دیا۔ صرف دفتر کے اَوقات میں کِسی سے ضروری بات کرنی ہُوئی کر لی ورنہ نہیں۔ صُبح وشام تفریح کو نِکلنا بھی ختم ہو گیا۔ میرے سامنے صِرف دو دِلچسپیاں تھیں۔ ایک قرآنِ حکیم کی حِکمت اَور دُوسرے رسُول اللہ ﷺ کی سیرت۔ اِس زمانے میں میرے ساتھ عجیب وغریب واقعات ہُوئے اَیسے واقعات جن کو الفاظ میں بیان نہیں کِیا جا سکتا۔ مَیں دو زبانوں سے اچھی طرح واقف ہُوں۔ ایک انگریزی دُوسری اُردو اَور اِن پر پُوری طرح حاوی ہُوں مگر مُجھے یقین ہے اِن زبانوں میں وُہ الفاظ موجُود نہیں

جن کے لیے اپنی کیفیات اور رُوحانی مُشاہدات بیان کر سکوں۔ جو گُزری سو گزری اب زبان گنگ ہے۔

حضرت نبی آخر الزماں ﷺ کی سیرتِ پاک کے مطالعہ کے دوران مُجھے آپ ﷺ سے بڑی عقیدت ہو گئی جیسے جیسے آپ ﷺ کی زندگی کی تفصیلات معلوم ہوتیں مُجھ پر انکشاف ہونے لگتا کہ آپ ﷺ دُنیا کی سب سے بڑی ہستی تھے۔ آپ ﷺ کی شخصیت عظیم ترین شخصیت تھی جو معرکۂ انسانیت میں وُجُود میں آئی اور گزر گئی نہیں بلکہ اب بھی آپ ﷺ دُنیا کی عظیم ترین شخصیت ہیں۔ کیُونکہ کوئی اِنسان بھی آپ ﷺ سے بڑھ کر پیدا نہیں ہُوا اور وُہ رہتی دُنیا تک عظیم ترین اِنسان رہیں گے۔ آپ ﷺ مکمل ترین اِنسان تھے اور ایسا اِنسان دوبارہ پیدا نہیں ہو سکتا۔ آپ ﷺ کا کردار اعلیٰ ترین تھا۔ ایسا کردار دوبارہ ظاہر نہیں ہو سکتا۔ مُجھے آپ ﷺ والہانہ عقیدت ہو گئی اور یہ عقیدت آہستہ آہستہ محبت میں تبدیل ہونے لگی اور چند ماہ گزرے ہی تھے کہ والہانہ مُحبت ہو گئی۔ بعض مرتبہ میں سوچنے لگتا کہ میں اُن کے دور میں ہوتا تو کتنا اچھا ہوتا۔ اگر جناب پیغمبرِ اعظم ﷺ کے زمانے میں پیدا ہوتا تو آپ ﷺ کی صُحبت نصیب ہوتی۔ آپ ﷺ کو گفتگو فرماتے ہُوئے دیکھتا، آپ ﷺ پر وحی نازل ہوتی ہُوئی دیکھتا۔ کتنا زبردست مُشاہدہ ہوتا دیگر اصحابِ کرام رضوانُ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی طرح آپ ﷺ کے احکام پر عمل کرتا اور آپ ﷺ پر اپنی جان قُربان کر دیتا۔

کئی بار اپنے رُوحانی و مذہبی رہنما الحضرت القاری الحافظ الحاج پیر سید جماعت علی شاہ علی پُوری رضی اللہ عنہٗ کا خیال آیا۔ آپ کو ۱۹۴۵ء میں علی پُور شریف میں دیکھا تھا۔ بیچ میں سال ہا سال تک آپ کو بالکل بھولا رہا۔ اب جو غور سے میں نے سوچنا شروع کیا تو مُجھے یاد آیا کہ میں آپ کے ساتھ حیدر آباد اور بنگلور بھی گیا تھا۔ کئی ہفتے وہاں ٹھہرا تھا۔

اُن جگہوں میں جو وقت آپ کی مَعیّت میں گزارا وُہ سب یاد آنے لگا۔ کچھ دنوں بعد ہی بہت سی تفصیلات میرے دماغ میں اُبھر آئیں۔ اَیسا معلوم ہونے لگا کہ مَیں دوبارہ اپنے پیر صاحب رضی اللہ عنہٗ کے ساتھ ہُوں اَور وُہ پچھلی زندگی کے واقعات مجھے یاد دِلا رہے ہیں۔ کئی بار اُن کی حاضری اِتنی شِدّت اِختیار کر جاتی کہ مُجھے محسوس ہی نہیں بلکہ یقین ہو جاتا کہ آپ کی رُوح ہمیشہ میرے ساتھ رہتی ہے اور میرے ایک ایک کام کی نگرانی کرتی ہے۔ بعض مرتبہ خوف اَور دَہشت سے ہاتھ پاؤں کام کرنے سے جواب دے دیتے اَور تھوڑی دیر کے لِئے سکتہ سا ہو گیا۔

ایک دِن مغرب کا وقت تھا اَور مَیں اپنے کمرہ میں پلنگ پر بیٹھا تھا۔ میرا رُخ قبلہ کی جانب تھا، پیچھے کمرہ کی بڑی کھڑکی تھی جو کُھلی ہُوئی تھی اَور اُس کے پاس ہی بڑی میز تھی اَور دو کُرسیاں۔ چاروں طرف خاموشی تھی۔ سوچ رہا تھا کہ اُٹھوں اَور کُچھ کام کروں۔ اِتنے میں ہَوا کا ایک جُھونکا آیا۔ چند لمحوں بعد معلوم ہُوا کہ یہ ہَوا کا جھونکا میرے پیر و مُرشد کی آمد کی وجہ سے تھا جو کھڑکی کے ذریعے کمرہ میں تشریف لائے ہَیں اَور بڑی میز کے پاس والی کُرسی پر رَونق اَفروز ہَیں۔ میرا دِل خوف کے مارے کانپنے لگا۔ یکایک مُجھے سُنائی دِیا کہ وُہ بہت دَبی آواز سے قرآنِ مبین کی کوئی آیت پڑھ کر مُجھے سُنا رہے ہَیں۔ مَیں نے تھوڑی دیر غور سے اُن کی آواز سُنی مگر پیچھے پلٹ کر اُن کی طرف دیکھنے کی ہمت نہ ہُوئی۔ وُہ آیت مُبارکہ مُجھے یاد ہو گئی اَور میری زبان پر جاری ہو گئی۔ مَیں دَبی ہُوئی آواز سے وُہ دُہرانے لگا۔ وُہ تھوڑی دیر بیٹھے رہے گویا یہ جاننا چاہتے ہَیں کہ آیا وُہ آیت مجھے ٹھیک طرح یاد ہو گئی یا نہیں۔ تھوڑی دیر بعد جب اُن کو یقین ہو گیا تو جس آہستگی سے وُہ تشریف لائے تھے اُسی آہستگی کے ساتھ تشریف لے گئے۔

اُن کے جانے کے بعد مُجھے یاد آیا کہ یہ وُہی آیت ہے جو اُنہوں نے ۱۹۴۵ء میں بنگلور میں ایک خاص فرصت کے وقت چند اشخاص کی مَعیّت میں مُجھے بغیر میرے طلب کئے

عنایت فرمائی تھی۔ وہ پورا واقعہ میری آنکھوں میں آگیا۔ وہ آیت یہ تھی۔

إِنَّ رَبَّكُمُ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهُ حَثِيثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِأَمْرِهٖ أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِينَ ۔ (سورۃ اعراف آیت ۵۴)

ترجمہ: "بے شک تمہارا رب اللہ ہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دن میں پیدا کیا۔ پھر عرش پر قائم ہوا۔ وہی رات کو دن سے ڈھانکتا ہے کہ اس کے پیچھے دوڑتا چلا آتا ہے اور سورج و چاند اور ستارے سب اُس کے حکم کے تابع ہیں خبردار اُس کے لئے خاص ہے تخلیق کرنا اور حکم دینا۔ یہ ربُّ العالمین بڑی برکت والا ہے۔"

آیت مذکورہ کا وِرد میں نے روزانہ شروع کر دیا۔ خاص خاص طرح کے حالات پیدا ہوئے۔ اور عجیب و غریب طریقوں سے میرے حضور امیرِ ملت رضی اللہ عنہ نے میری رہنمائی کی۔ اِن خاص حالات اور پیچیدہ طریقوں کو رُوحانیت کے اَسرار کے سوا اور کیا کہا جائے؟۔ اُنہوں نے بیعت یاد دِلائی جو میں نے اُن کے دستِ مبارک پر کی تھی اور بیعت کے حلقے یاد دلائے جو نمازِ تہجد اور نمازِ فجر کے درمیان رات کے اندھیروں میں اور سحر کے سناٹوں میں منعقد ہوتے تھے جن میں شریک ہونے کی سعادت میں حاصل کرتا تھا۔ اور وہ اَسباق یاد دِلائے جن کی تلقین وہ حلقوں میں فرماتے تھے۔ ایک سبق دُرودِ ہزارہ تھا جو ہمارے سلسلہ نقشبندیہ جماعتیہ میں رائج تھا اور مرید کو کم از کم تین سو بار پڑھنا پڑھتا تھا۔ یہ دُرود میں روزانہ پڑھنے لگا۔ تھوڑے دِنوں میں اِس کا اِتنا عادی ہو گیا کہ جب تک تین سو بار ادا نہ کروں چین نہ آئے۔

اپنے محکمہ میں مجھ پر بڑا بوجھ تھا ڈاکٹریٹ کا کورس ۱۹۵۸ء میں شروع کیا تھا کئی سال گزر گئے تھے مگر ڈگری مِلنے میں دیر ہو رہی تھی۔ اِس کی پریشانی الگ تھی محکمہ میں

تحقیقاتی کام بھی کرنا پڑتا تھا۔ یہ دُوسرا بوجھ تھا۔ اور پھر حکام دفتری کام بھی بڑھاتے جاتے تھے۔ یہ تیسرا جھنجھٹ تھا۔ پھر دہلی کا سیاسی و تمدّنی ماحول تھا جو کسی طرح سازگار نہ تھا۔ غرض ہر طرف بوجھ ہی بوجھ تھا۔ سونے پر سہاگہ یہ کہ رُوحانی تجربات شروع ہو گئے جان ٹوٹ رہی تھی۔ ذمّہ داریاں سنبھالے نہ سنبھلتی تھیں۔

مجھے دِل کے دَورے پڑنے لگے۔ کئی دَورے پڑے۔ کئی بار حکیموں اَور ڈاکٹروں کے پاس گیا اَور مختلف قسم کے ٹانک (TONIC) اَور دوائیں استعمال کرنی شرُوع کیں۔ کھانے میں بہت اِحتیاط کرنے لگا مگر یہ دِل کے دَورے نہ تھے۔ دَورہ کبھی ہلکا ہوتا جس کو مَیں سہار جاتا کبھی شدید ہوتا جس کو مَیں برداشت نہ کر پاتا اَور بالکل فرش سے لگ جاتا۔

اِس زمانے میں ایک نئی بات ہُوئی ایک دِن میں دِن بھر بہت مصروف رہا اَور بہت تھک گیا مغرب کے بعد اِتنی ہمّت نہ ہُوئی کہ کھانا کھانے باہر ریستوران جاتا۔ چُنانچہ فرش پر لیٹ گیا۔ پیٹ خالی تھا اس لئے نقاہت بڑھ گئی۔ تھکن اَور بھوک کے مُشترکہ اثر سے دِل کی دھڑکن تیز ہونا شروع ہُوئی اَور دِل کا دَورہ پڑا۔ تھوڑی دیر میں سنبھل نہ سکا۔ مگر پھر یکایک ایک خیال آیا۔ فوراً اُٹھ بیٹھا تسبیح پاس ہی تھی۔ اپنا رُخ قبلہ کی طرف کیا۔ آنکھیں بند کیں اَور دُرود ہزارہ پڑھنا شُروع کر دیا۔ یہ دیکھ کر تعجب کی اِنتہا نہ رہی کہ مُشکل سے پندرہ بار ہی پڑھا ہو گا کہ دِل کی دھڑکن کم ہونی شُروع ہو گئی۔ گرمی اَور گھبراہٹ میں نُمایاں کمی ہو گئی۔ اَور سو تک پہنچتے پہنچتے بالکل بھلا چنگا ہو گیا۔

اَب مجھے دِل کی بیماری کا نُسخہ معلوُم ہو گیا۔ مَیں نے دوائیں کھانی چھوڑ دیں۔ کھانے کا پرہیز ختم کر دیا اور ٹانکز (TONICS) میں بھی کمی کر دی۔ جب کبھی محسوس ہوتا کہ دِل کا دَورہ پڑ رہا ہے فوراً دوزانوں ہو کر اَدب سے بیٹھ جاتا ٹوپی سر پر رکھ لیتا اپنا رُخ قبلہ کی طرف کر لیتا اَور دُرُود ہزارہ پڑھنا شروع کر دیتا۔ اِس عمل سے مُستقل فائدہ ہونے لگا۔ یہ دیکھ کر میں نے دُرُود شریف کی تعداد بڑھا دی اَور بے گنتی پڑھنے لگا۔

ایک رات بے وُضو ننگے سَر باہر صحن میں چھت پر لیٹا ہُوا دُرُود پڑھ رہا تھا۔ کہ میری نبض تیز ہونی شُروع ہوگئی اَور گھبراہٹ میں اضافہ ہونے لگا۔ مَیں فوراً اُٹھ بیٹھا وُضو کیا، اَدب سے قبلہ رُخ بیٹھ گیا، ٹوپی اوڑھ لی اَور دُرُود پڑھنا شُروع کر دیا۔ اِس عمل سے نبض ٹھیک ہوگئی اَور گھبراہٹ چلی گئی۔ اَیسا کئی بار ہُوا۔ اِس تجربے نے بار بار سوچنے پر مجبُور کر دیا کہ دُرُود پڑھتے وقت کیوں لیٹنا نہیں چاہیئے؟ بلکہ ادب سے بیٹھنا چاہیئے سَر پر ٹوپی اوڑھنی چاہیئے باوُضو کیوں رہنا چاہیئے۔؟ رُخ مغرب کی طرف کیوں رکھنا چاہیئے؟۔ یہ سب احتیاطیں ملحُوظِ خاطر رکھنے سے کیوں میری گھبراہٹ چلی جاتی ہے اَور دِلجمعی حاصل ہوجاتی ہے؟۔ دُرُود شریف کا تعلُّق خاص حُضُور ﷺ کی ذاتِ باصِفات سے ہے کیا دُرُود آپ تک خُود بخُود پہُنچ جاتا ہے یا فرشتے پہنچاتے ہیں؟ کیا ساتھ ساتھ آپ کو اِس کی اِطلاع بھی مِل جاتی ہے کہ پڑھنے والا کس حالت میں ہے؟ لیٹا ہے یا بیٹھا ہے؟۔ اگر بیٹھا ہے تو دو زانو ہو کر باادب بیٹھا ہے یا کسی اَور طریقے سے بے ادب بیٹھا ہے؟ باوُضو ہے یا بے وضُو؟ قبلہ رُخ ہے یا نہیں؟ سَر پر ٹوپی ہے یا ننگے سَر ہے؟ اَور پھر یہ بھی کہ کیا آپ ﷺ کو عالمِ بالا پر جہاں آپ ﷺ مقیم ہیں اِتنی طاقت مُیسّر ہے۔ کہ وہاں سے بیٹھے بیٹھے اُس فرد کو دیکھ لیں جو آپ ﷺ پر دُرُود بھیج رہا ہے؟ افسوس اِن سوالات کا کوئی جواب نہیں مِل سکا۔

ان حالات میں رہتے ہُوئے کئی مہینے گزر گئے۔ ایک دِن ایک انوکھے طریقہ سے میری رہنمائی ہُوئی۔ مَیں آنکھیں بند کیے رات کو بیٹھا ہُوا آہستہ آہستہ دُرود پڑھ رہا تھا کہ مَعاً میرے سامنے وُہی پُرعظمت شخصیت آگئی جو اُس خطرناک اَور مُہیب رات کو میرے پیرومُرشد کے دائیں جانب تھوڑے فاصلہ پر قدم رَنجہ تھی۔ مَیں نے غور سے دیکھا بالکل وُہی تھی۔ وُہی کالی عبا شانوں سے قدموں تک جس کا کپڑا بالکل ہی انوکھی نوعیت کا تھا۔ وُہی چہرہ مُبارک، وُہی نقاب اَور وُہی مُتوسّط بھرا ہُوا جسم۔ میرا دُرُود پڑھنا

تھوڑی دیر کے لیے موقوف ہوگیا۔ اور میرے دِل میں آپ کے پُر وقار انداز اور آپ کی تیز مگر متین نگاہوں کو دیکھتے ہُوئے جو مُجھ پر مرکوز تھیں بے پناہ عقیدت اور بے اَتھاہ محبت کا ایک سمندر موجزن ہوگیا۔ میں سوچنے لگا کہ یا اللہ یہ کون صاحب غیب سے آشکار ہوتے ہُوئے عظمت وفیض و برکت اور رحمت و مُودّت کے شاہکار ہیں جن کی پاک توجّہ میرے وُجُود کا تزکیہ کر رہی ہے۔ اور کیوں اپنی اصلیت، پتہ و نشان سے مجھے مطلع نہیں فرماتے؟ مجھے اسرار در اسرار میں اُلجھائے چلے جاتے ہیں؟۔

تھوڑی دیر سکون رہا اور میں نے دُرود شریف پڑھنا پھر شروع کر دِیا جیسے ہی دُرود کا وِرد شروع کیا اُسی لمحہ اُن کے نقاب میں ہلکی سی جُنبش ہُوئی آپ کے چہرۂ مبارک کے خدوخال بہت ہی مُبہم مُبہم میرے سامنے جھلکے اور مجھے اندازہ ہُوا کہ آپ مسکرا رہے ہیں۔ ایک دم مجھے خیال آیا کہ کہیں آپ ہی آنحضرت ﷺ نہ ہوں جیسے ہی مجھے خیال آیا میں نے دیوانہ وار اپنے آپ کو آپ ﷺ کے قدموں پر نچھاور کرنے کے لیے اُٹھنا چاہا مگر...... میری آنکھیں کُھل گئیں اور محویت ختم ہوگئی۔

اِس واقعہ کے بعد سے میں نے بکثرت دُرود پڑھنا شروع کر دِیا اور چاہنے لگا کہ میں کوئی ایسا نادِر کام کروں جس سے آنحضور ﷺ خُوش ہو جائیں اور اپنی خوشنودی کا اظہار مجھ پر فرمادیں۔ میں نے سوچا کہ کیوں نہ میں دُرود ہزارہ کے علاوہ اور دُرودوں کا وِرد شروع کروں جو کہ آپ ﷺ کی مسرّت کا موجب ہو۔ چنانچہ اُردو بازار جامع مسجد گیا اور تمام دُوکانوں میں گھوم کر دُرود شریف کی کتابوں کی تلاش کی۔ کوئی تفصیلی کتاب نہ مِل سکی البتہ چھوٹے چھوٹے کتابچے بہت سے مِل گئے جن میں طرح طرح کے دُرود لکھے ہُوئے تھے۔ میں نے وُہی پڑھنے شروع کر دیئے۔ اور ہمیشہ اُن کو ساتھ رکھنے لگا۔ ہر جگہ اور ہر وقت دُرود پڑھنے لگا۔ کبھی کوئی کتابچہ اور کبھی کوئی پمفلٹ۔ مگر مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی۔ تشنگی تو کیا ہوتی، تشنگی بڑھتی گئی۔ سوچا کہ دُرود شریف کی کوئی ایسی مبسوط کتاب مِل جائے جو

ہر طرح مکمل ہو اور جس کا وِرد میں باقاعدہ کیا کروں۔ آنحضرت ہادیٔ برحق ﷺ کو ہمیشہ یاد کرنے کا یہی طریقہ سب سے بہتر ہو سکتا ہے۔ اور آپ ﷺ کی خُوشی کا باعث بن سکتا ہے۔ اِس کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ اِس مقصد کو پانے کے لیے دِہلی کا کونہ کونہ چھان مارا مگر سب بے سُود ہُوا۔

اِس دَوران میری خط و کتابت میری پھُوپھی اماں آلفاریہ آلحاجیہ حضرۃ قیصری بیگم صاحبہ سے شروع ہو گئی جو حیدر آباد دکن میں مُقیم ہیں۔ یہ شمسُ العلماء مولانا حافظ نذیر احمد دِہلوی کی نواسی ہیں اور اُنہوں نے قرآنِ بسیط کی بڑی بڑی خدمات انجام دی ہیں بفضلہٖ تعالےٰ حج کیا ہے۔ علمی ذوق و شوق وِرثہ میں مِلا ہے۔ بڑی صاحبِ قلم ہیں۔ نظم و نثر دونوں میں دخل و دسترس رکھتی ہیں۔ ہمارے پُورے خاندان کی جو ہند و پاک میں پھیلا ہُوا ہے سب سے زیادہ باعظمت خاتُون ہیں۔ کئی کتابوں کی مُصنّفہ ہیں۔ بڑی مذہبی اور نیک ہستی ہیں ہشت وقتہ نمازی اور بڑی زاہدہ و عابدہ و شب بیدار ہیں۔ اور پھر طرّہ یہ کہ خاص کیفیات و مشاہدات کی مالک ہیں۔ مَیں نے اُن کو چند خط لکھے جِن میں اپنی کیفیات کا اِظہار کیا اور مدد چاہی۔ اُن کے پاس سے بڑے معقُول جواب آئے جِن سے بہت سہارا مِلا اور بڑی ڈھارس بندھی۔

خاص بات یہ ہے کہ اُنہوں نے اپنے ایک خواب کا تذکرہ کیا جس میں اُنہوں نے مُجھے اور آنحضرت ﷺ کو ایک جگہ دیکھا اور اِس طرح کہ آپ ﷺ ایک کمرہ میں رَونق افروز ہیں اور آپ ﷺ کا سیدھا دستِ مُبارک سیدھی جانب دراز ہے اور اُس کے نیچے مَیں بیٹھا ہُوا ہُوں۔ جب یہ اِطلاع مُجھے نصیب ہُوئی تو مُجھ پر اس کا بڑا اثر ہُوا اور عجیب و غریب اندرونی جذب و تڑپ پیدا ہُوئی مَیں رونے لگا۔ عجیب بیخُودی کی حالت رہنے لگی اور مَیں اپنے اطراف کے لوگوں حتّٰی کہ سائیکلوں اور موٹروں تک کو نظر انداز کرنے لگا۔ کئی مرتبہ سڑک پر چلنے والوں سے ٹکرایا۔ سائیکل سواروں سے مُڈبھیڑ ہُوئی اپنے مِلنے جُلنے والوں کو دیکھتا اور اُن کو نہ پہچانتا۔ چند بار موٹروں اور بسوں کے نیچے

آتے آتے بچا۔

مجھے ہر وقت یہی خیال دامن گیر رہنے لگا کہ میں اللہ تعالیٰ جو خالقِ کائنات و شہنشاہِ موجودات کے آخری نبی حضرت احمد مجتبیٰ رسولِ موجودات و وزیرِ اعظم کائنات ﷺ کے سیدھے ہاتھ کے نیچے ہوں اور بس۔ یہ احساس ترقی کرتا گیا، کرتا گیا اور ایک احساس کا جامہ چھوڑ کر یقین میں تبدیل ہو گیا، مکمل حقیقت بن گیا۔ اپنی پچھلی زندگی پر نظر ڈالنے کے بعد مجھے یقین ہو گیا کہ میں نے حضرت ﷺ کی نگرانی میں پرورش پائی ہے اور بچپنے میں یتیم ہونے کے بعد اور تمام مادی سہارے ٹوٹ جانے کے بعد زندگی کی بڑی بڑی مشکلات صرف آپ ﷺ ہی کی مدد سے دور کی ہیں اور آپ ﷺ نے پردہ غیب سے میری اعانت فرمائی ہے اور اس کا اظہار اس طبعی دنیا میں آدھی زندگی گزارنے کے بعد شروع ہوا ہے۔

ایک دن اپنے برساتی فلیٹ میں مغرب کے بعد بیٹھا ہوا کچھ پڑھ رہا تھا کہ یکایک میرے سامنے ایک ہاتھ کا سایہ دکھائی دیا۔ میں فوراً ساکت ہو گیا یہ سیدھے ہاتھ کا سایہ تھا۔ مجھے فوراً یقین ہو گیا کہ حضرت رحمتِ دوعالم ﷺ میری پشت پر کسی اونچی جگہ رونق افروز ہیں اور اپنا دستِ مبارک میرے اوپر اٹھائے ہوئے ہیں۔ اس عظیم الشان حقیقت کو بھانپ کر مبہوت ہو گیا۔ قویٰ میں طاقت نہ رہی اور میں ایک بے بس و کمزور بچے کی طرح ہو گیا۔ ارادہ اور عمل کی طاقت ختم ہو گئی۔ آپ ﷺ نے دستِ مبارک سے اشارہ فرمایا جس کو میں فوراً سمجھ گیا کہ کہیں جانے کا حکم ہو رہا ہے۔ پس اٹھ کھڑا ہوا اور چلنا شروع کیا۔ جدھر جدھر آپ کا اشارہ ہو گیا میں چلتا گیا۔ اور تھوڑی دیر بعد ایک ایسی جگہ آیا جہاں ایک نورانی شکل کے بزرگ سفید داڑھی ڈھیلے ڈھالے کپڑے پہنے ہوئے مشفق انداز میں تشریف رکھتے تھے۔ میں نے ان کو سلام کیا۔ وہ فوراً کھڑے ہو گئے۔ اور سلام کا جواب دیا۔ ان کے ہاتھ میں ایک کتاب تھی جو فوراً انہوں نے مجھے دے دی۔ میں نے وہ کتاب لے لی۔ اس

کو اُلٹ پُلٹ کر دیکھا اور اُس کا نام و پتہ نوٹ کر لیا۔ پھر تھوڑی دیر بعد حضور ﷺ کے دستِ راست کا اشارہ ہُوا میں اُٹھ کھڑا ہُوا۔ اُن بزرگوں کو سلام کیا۔ اُن سے مصافحہ کا شرف حاصل کیا۔ واپس ہُوا اور اپنے مقام پر آ گیا۔ جب پرچہ کو غور سے پڑھا تو لکھا تھا **اَوائل الخیرات ڈاکٹر محمد عبدالمعید خان دائرۃ المعارف حیدر آباد۔**

آنحضور ﷺ نے پیچھے سے اِرشاد فرمایا کہ یہ تیرے لئے ہے تو اِسے پڑھ اور اس پر عمل کر۔

مَیں اِنتہائی خائف اور مُعطّل ہو چکا تھا۔ گویا طاقت ختم ہو چکی تھی۔ ختم کیا بلکہ سلب ہو چکی تھی۔ مَیں نے اِنتہائی ادب کے جذبہ کے ساتھ آنکھیں بند کیں اور اثبات میں سر جھکا لیا۔

اِس واقعہ کے فوری بعد مَیں نے ڈاکٹر عبدالمعید خان صاحب کو لکھا کہ آنحضور ﷺ نے مجھ ناچیز اَدنیٰ و اَسفل و گنہگار کو اِطلاع دی ہے کہ آپ نے کوئی کتاب **اَوائلُ الخیرات** کے نام سے چھاپی ہے مجھے حکم ہُوا ہے کہ اِس کتاب کو پڑھوں اور اِس پر عمل کروں اور اُن سے مندرجہ بالا کتاب طلب کی۔ اُن کا جواب میرے پاس آیا جس میں اُنہوں بڑی حیرت کا اظہار کیا اور لکھا کہ کتاب ابھی مکمل طور پر چھپ کر تیار بھی نہیں ہُوئی ہے اور اس کی تقسیم بھی شروع نہیں ہُوئی۔ اور اُنہوں نے میرے خواب کی تفصیل پُوچھی مگر مَیں نے اپنا کوئی حال لکھ کر نہ بھیجا۔ کیونکہ میں اُن سے ناواقف تھا اور یہ کسی طرح مُناسب نہ تھا کہ ایک ناواقف اِنسان سے اُس کے پہلے خط میں اَہم رُوحانی مُشاہدہ بیان کر دُوں۔ مگر مجھے اُن کے حالات جاننے کا اِشتیاق ضرور پیدا ہو گیا۔

کُچھ دِنوں بعد دفتر میں بیٹھا تھا کہ ڈاکیہ ایک پارسل لے آیا جو کتابوں کا تھا وُصول کر کے جو کھولا تو خُوشی کی اِنتہا نہ رہی۔ اِتنی خُوشی ہُوئی کہ امریکہ، جرمنی، اِنگلستان، کینیڈا سے سائنس کے جدید ترین اَہم ریپرنٹس (REPRINT) اور کتابیں وُصول ہونے پر کبھی بھی نہیں ہُوئی تھی۔ ایسا محسوس ہُوا کہ ایک خزانہ ہاتھ آ گیا۔ ہیرے جواہرات، سونے، چاندی،

کروڑوں رُوپے کا۔ فوراً چھپا لیا۔ کسی کو نہ دکھایا۔ شام ہونے کا اِنتظار کرنے لگا۔ پانچ بجیں اَور میں اپنے ڈیپارٹمنٹ کے قید خانے سے چھُوٹُوں اَور گھر جاؤں اَور اوائل الخیرات کا مطالعہ کروں۔

یہ معلُوم نہ تھا کہ اوائل الخیرات کس قسم کی کِتاب ہَے اَور اس میں کیا لکھا ہَے! غرض جُوں توں کر کے پانچ بجے اَور مَیں فوراً وہاں سے نِکل کر گھر آیا۔ کپڑے تبدیل کِئے وُضُو کیا اَور عصر کی نماز پڑھی پھر چائے پی اَور تازہ دم ہو گیا۔ سُورج غرُوب ہونے لگا۔ مغرب کی نماز پڑھی اَور ........ اوائل الخیرات کھولی۔

کھولتے ہی اُن عظیم المرتبت، روشن ضمیر، علمِ باطنی کے فاضل، مشاہداتِ رُوحانی میں کامل اَور عشقِ رسُول ﷺ کے حامل بزرگ سے مُتعارف ہُوا جو عبد الغفور خان النامی رضی اللہ عنہٗ کے نامِ نامی اَور اسمِ گرامی سے موسُوم کِئے جاتے ہَیں اَور جو اوائل الخیرات کے مُصنِّف ہَیں۔ اُن کے بیٹے ڈاکٹر مُحمّد عبد المعید خان کا اِلتماس بھی پڑھا۔ بعدازیں جب مصنِّف کے مُقدّمہ کو شُروع کیا تو حقائق کی یگانگت، حالات کی متوازیت اَور مُشاہدات کی یکسانیت نے حیرت و اِستعجاب کی لہر چاروں طرف دَوڑا دی۔ چند سُطُور ہی پڑھی ہوں گی کہ از خُود رفتگی طاری ہو گئی۔ اپنے آپ میں نہ رہا اَور بے اِختیار گریہ جاری ہو گیا۔ آگے نہ پڑھ سکا۔ کِتاب ہاتھ سے چھُوٹ کر گر پڑی۔ غرض تمام رات روتا رہا۔ نہ کھانا کھایا نہ باہر نِکلا۔

اگلا دِن پھر جُوں تُوں کر کے دفتر میں گزارا۔ شام کو مغرب کے بعد پھر کِتاب کھولی۔ ایک ایک لائن پڑھتا اَور روتا۔ عجیب و غریب اَن ہونی، اَن دیکھی، غیر مرئی کیفیات طاری ہُوئیں۔ اپنے آپ کو نہ زِندہ محسوس کرتا نہ مُردہ۔ چاروں طرف عالمِ حیرت مُحیط تھا۔ بڑی مُشکل سے کئی گھنٹوں میں جا کر ایک صفحہ پڑھا۔ اِس طرح مستقل سات دِن تک گریہ اَور بے خُودی اَور عالمِ حیرت طاری رہا اَور سات دِن میں کہیں جا کر مُصنِّف کا مُقدّمہ ختم ہُوا۔

اسی زمانے میں میری والدہ ماجدہ محترمہ الحاجیہ عباسی بیگم صاحبہ دہلی آگئیں اُنہوں نے دو سال قبل انتہائی بے سروسامانی کی حالت میں ضعیفی اور ناتوانی کے باوجود یکا و تنہا مدینۂ طیبہ اور مکۂ معظمہ کی زیارت کی تھی اور فریضۂ حج ادا کیا تھا۔ اچانک روانہ ہوئی تھیں اور دورانِ سفر اور خانہ کعبہ میں اُن کے ساتھ دو عجیب واقعات ہوئے تھے جن کو اُن کی اجازت کے بغیر میں لکھنا مناسب نہیں سمجھتا۔ میں نے اورائل الخیرات کی ایک کاپی اُنہیں دے دی۔ وہ برس ہا برس سے دلائل الخیرات پر عمل پیرا تھیں۔ اُنہوں نے فوراً ہی اورائل الخیرات کا ورد شروع کر دیا اور کوئی رُکاوٹ محسوس نہ کی۔ اُن کے ذوق شوق اور طبیعت کی قبولیت کو دیکھ کر مجھے بڑا اچنبھا ہوا۔ ایسے لگا جیسے وہ اِس کتاب کے انتظار میں ہی تھیں اور اسے ہی لینے کے لیے دہلی بھیجی گئیں ہیں۔

مدینہ مسجد شاہ گنج
حیدرآباد
جنوری ۱۹۶۸ء
بمطابق شوال ۱۳۸۷ھ

اِس اثنا میں مجھے ڈاکٹریٹ کی سند مِل گئی۔ میرے تمام ساتھیوں کو بھی مِل گئیں۔ سب نے یکے بعد دیگرے بڑے بڑے عہدے ڈھونڈ لیئے اور ہندوستان کے مختلف مقامات کو روانہ ہو گئے۔ بہتوں نے کئی ڈالر ماہانہ کی نوکریاں امریکہ و کینیڈا کی یونیورسٹیوں میں حاصل کر لیں اور وہاں چلے گئے بعض نے کئی ہزار مارکس ماہانہ کے اسکالرشپ جرمنی کے سائنسی اِداروں میں حاصل کر لیئے اور روانہ ہو گئے۔ بعض کئی سو پونڈ کے مشاہروں پر انگلستان اور ماسکو و تاشقند پہنچ گئے اور میرے حالات کچھ ایسے پیدا ہوئے کہ ۱۳۸۵ھ میں مجھے حیدرآباد دکن آنا پڑا یہاں اوائل الخیرات پر تفصیلی نظر ڈالنے کا موقع نصیب ہُوا۔ الغرض میں نے بیرونی ممالک میں اعلیٰ تعلیم کے لئے جانے کا خیال ترک کر دیا ہے۔ دِہلی کی مُلازمت سے استعفےٰ دے دِیا اور سُبکدوشی حاصل کر لی ہے۔

اب اوائل الخیرات کی اِشاعت دوبارہ کی جا رہی ہے تاکہ اللہ تعالےٰ کے حکم سے عوام و خواص کو ہدایت و رہنمائی نصیب ہو اور اِس کے فیوض و برکات سے سب متمتع ہو سکیں۔ آمین۔

محمد افسر الحق دِہلوی

۳۰-۳-۱۹۶۵

برادرِ محترم جناب ڈاکٹر محمد عبد المعید خاں صاحب۔ اَلسّلامُ علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

حضورِ اکرمؐ رسولِ مکرّم، پیغمبرِ اعظم، نبیٔ معظّم

حضرت محمد مصطفےٰ، احمد مجتبےٰ صلّی اللہ علیہ وسلّم ہادیٔ برحق

کی طرف سے یہ اطلاع مجھ ناچیز، کمترین، اَدنیٰ و اَسفل و گنہ گار کو ملی ہے کہ آپ نے ایک کتاب موسومہ اَوائلُ الخیرات چھاپی ہے مجھے حکم ہوا ہے کہ وُہ کتاب آپ سے منگواؤں اور اِس پر عمل کروں۔ اگر آپ ازراہِ مہربانی اِس کتاب کے دو نسخے مجھے عنایت فرمائیں تو بڑا مشکور ہوں گا۔ اور اِس سلسلے میں جو بھی اُجرت یا خرچہ ہو گا وُہ آپ کی اِطلاع آنے پر فوراً آپ کی خدمت میں روانہ کروں گا۔

جلدی خبر لیجئے۔ اُس کتاب کو دیکھنے، اُسے پڑھنے اور اُس پر عمل کرنے کو دِل سخت بے چین ہے۔ اللہ تعالےٰ جلّ جلالہٗ آپ کو جزائے خیر دے۔ آمین

خاکسار
افسرُ الحق

خُدا کرے یہ خط آپ کو لکھے ہُوئے پتہ پر مل جائے۔ یہ واپسی اپنے صحیح و مکمّل پتہ سے مطلع فرمائیں مشکور ہُوں گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

## خط کا تعارُف

ڈاکٹر افسر الحق کے خط کی عکسی تصویر یہاں اگلے صفحے پر اِس لِئے شائع کی گئی ہے کہ اِس کا "اوائل الخیرات" سے ایک حیرت ناک تعلّق ہے۔ جس کے سمجھنے سے میری عقل ابھی تک قاصِر ہے۔ شاید صاحبِ دل وصاحبِ نظر اِس گُتھی کو سُلجھا سکیں اور اِس مسئلہ پر کُچھ روشنی ڈال سکیں۔ واقعہ یہ ہے کہ اِس خط کے آنے سے پہلے نہ مَیں افسر الحق صاحِب کو جانتا تھا نہ وُہ مُجھے پہچانتے تھے۔ خُود خط کی عبارت بتاتی ہے کہ اُنہیں اِس خط کے مُجھ تک پہُنچنے کا یقین بھی نہیں تھا۔

حیرت ناک اَمر یہ ہے کہ ڈاکٹر افسر الحق صاحِب کو میرا نام اَور پتہ کِس طرح معلُوم ہُوا۔ اَور اِس سے بڑھ کر تعجّب انگیز بات یہ ہے کہ اوائل الخیرات جِس کو چھاپنے کا مَیں نے اپنی والِدہ محترمہ اَور عزیز نوجوان بھتیجے کی وفات کے بعد اِرادہ کِیا اَور اِن دونوں کے اِیصالِ ثواب کے لِئے چاہا کہ چہلم تک وُہ چھپ جاتے۔ تاکہ چہلم میں آنے والوں کو تقسیم کی جاسکے۔ جلدی میں اِس کِتاب کی طباعت تو ہو چکی تھی لیکن اِس کی سِلوائی اَور جلد بندی ابھی مکمّل نہ ہو سکی تھی۔ جِس قدر کِتاب کے نُسخے تیار ہو سکے اِس کے تقریباً سو سوا سو نُسخے چہلم میں اَحباب و اَقارِب میں تقسیم ہو گئے۔

اَور چہلم کے دُوسرے روز مَیں دہلی ایک کمیٹی میں شرکت کے لِئے

چلا گیا۔ ابھی مَیں دہلی میں تھا کہ میرے نام دائرۃُ المعارف کے پتہ پر میرے
غیاب میں ڈاکٹر افسرالحق صاحب کا متذکرہ بالا خط موصول ہوتا ہے۔
دو چار روز کے بعد جب مَیں دہلی سے واپس آتا ہوں تو یہ خط دیکھ کر حیرانی
ہے کہ آخر اِس کتاب کا نام اَوائلُ الخیرات اَور اِس کے میری نگرانی میں طبع
ہوتے کا علم اَور اِس کے دائرۃُ المعارِف کے مطبع میں چھپنے کی اِطلاع ایک
دہلی میں رہنے والے ناواقف کارکو کیونکر ہُوئی جو ابھی مطبع سے پُوری طرح باہر
بھی نہیں نکل سکی تھی۔

یہ تو حال تھا حیدرآباد میں اَور دہلی میں ڈاکٹر افسرالحق صاحب پر کیا گُزری
اَور کس چیز نے اُن کو اوائلُ الخیرات کے متعلق لکھنے پر آمادہ کیا۔ اِس حال کو اُن
کے خط کی عکسی تصویر میں پڑھیے۔

اَللہ تعالےٰ آپ اَور ہم سب کو اہلِ اللہ کے فیوض و برکات سے
مستفید فرمائے۔

۱۰ رشوال ۱۳۸۷ھ
بمطابق ۱۱ر جنوری ۱۹۶۸ء

وَالسّلام علیٰ خیرُالانام
**مُحمّد عبدالمعید خان**
پروفیسر و صدر شعبہ عربی، جامعہ عثمانیہ
و ناظم دائرۃ المعارِفُ العثمانیہ
حیدرآباد دکن

# اِلتماس

میرے والدِ مرحوم مولانا مُحمّد عبد الغفُور خان نامی اِس ذخیرۂ آخرت کو بہت عزیز رکھتے اَور حفاظت فرماتے اَور اِس کو اِس قدر چُھپاتے تھے کہ اپنی زندگی میں اِس کو شائع کرنے سے منع فرماتے تھے۔ لیکن والدِ مرحُوم کی وفات کے بعد عامۃُ المسلمین کی بھلائی کیلئے مُناسب سمجھا گیا کہ اِس کو شائع کیا جائے۔

اَور خاص طور پر جب میری والدہ مرحُومہ سیّدہ عظیمُ النساء کا ۱۵ فروری ۱۹۶۵ء کو اچانک قلب کی بیماری سے اِنتقال ہو گیا۔ اَور اُسی روز میرے نوجوان بھتیجے مُحمّد عبد المتین خان کی اپنی دادی کے غم میں نا معلُوم حالات میں باؤلی میں غرق ہو کر مَوت واقع ہو گئی۔ تو اُن کی اَرواح طیّبہ کے اِیصالِ ثواب کے لِئے اِس ”اوائل الخیرات“ کی اِشاعت کو ضروری سمجھا۔

پس قارئین کرام سے اُمّید کی جاتی ہے کہ وُہ اِس دُرُود و سلام کو پڑھ کر نبی کریم ﷺ کو اَور سب شُہداء و صالحین اَور اُن مرحُومین کی اَرواحِ طیّبہ کو اِیصالِ ثواب فرمائیں گے۔ اَور اُن کی مغفرت اَور ہم سب مؤمنین و مومنات کی مغفرت و حُسنِ عاقبت کے لِئے دُعا فرمائیں گے۔

اللہ تعالےٰ آپ کو دُنیا میں اِس کا بہترین صِلہ عطا فرمائیں۔

مُحمّد عبدُ المعید خان

# الالتماس من القراء الكرام

کان والدی مولانا محمد عبدالغفورخان التامی رحمة الله بضن بهده الدخيرته للآخرته و محافظ علی هذه ولم يرد نشر هذا الكتاب فی حين حياته و منعناعنه ولكنی رائت نشره من الواجب بعد وفاته الخير الامته عامته وخاصته لايصال اثواب الی والدی المرحوم و والدتی المرحومته السيدة عظيم النساء التی توفيت فجارته يمرض القلب يوم الاثنين فی الثانی عشر من شهرشوال المكرم سنته ١٣٨٤ھ ۱۵ فبارئرسنته ۱۹۶۵م والی ابن اخی اشاب محمد عبدالمتين خان الذی توفی فی ذلك اليوم نفسه غرقالشدته الحزن علی رفاته جدته فالرجاء من القراء الكرام ان يهدو اثواب هذاه الصلوات الی ارواح هٰولاء الصالحين والشهداء بعد اهداء ثوابها الی حضرته النبی الكريم صلی الله عليه وآله وسلم ويدعوالنا ولهم والجميع المومنين والمومنات للمغفرته وحسن العاقبته۔

فجذاكم الله احسن الجذاء فی الدنيا والآخرته

محمد عبدالمعيد خان

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# ترجمہ: مقدمۃ المصنف

میں بچپن سے حضرت نبی کریم ﷺ پر کثرت سے دُرود و سلام پڑھا کرتا تھا۔ اور خواب میں دیکھنے کا بہت مُشتاق تھا۔ لیکن سالہا سال تک میں نے آنحضرت ﷺ کو نہیں دیکھا اور آنحضرت ﷺ سے بےحد محبت تھی۔ لہٰذا دیکھنے کا شوق دِن رات بڑھتا ہی گیا۔ یہاں تک کہ میں نے مختلف اصحاب رضی اللہ عنہم کی دُرود پر لکھی ہُوئی کِتابوں کا مطالعہ شروع کر دیا۔ اور دُرود کے وُہ صیغے جو مجھے زیادہ پسند تھے مُدّتِ دراز تک اُن کو پڑھتا رہا۔ ایک دِن نبی کریم ﷺ نے مجھے دِیدار سے مُشرّف فرمایا اور میں نے خواب میں دیکھنے کی سعادت حاصل کی۔ لیکن مُختلف صُورتوں میں عجیب و غریب طریقوں سے دیکھا حتیٰ کہ اِن صُورتوں کو جن کو خواب میں دیکھا تھا اُن کی تعبیر سے عاجز آگیا۔ حالانکہ میں دکن میں فنِ تعبیر میں کافی مشہُور تھا۔

اِس کے بعد میں نبی کریم ﷺ کو خواب و بیداری اور مُراقبہ میں دیکھنے لگا لیکن میں اس کی تاویل نہ کر سکا۔ جب میں نے آنحضرت ﷺ کو بیداری میں دیکھا تو مجھے گُمان ہونے لگا کہ یہ میرا وہم و خیال ہے۔ کیونکہ میں ہمیشہ نبی کریم ﷺ کی صُورتِ مُبارک کا تصوّر کیا کرتا تھا۔ ہر گھڑی اور ہر حالت میں خواہ با طہارت رہُوں یا بے طہارت نبی کریم ﷺ کا تصوّر حاضِر رہتا تھا۔ اِنتہا یہ کہ مجھے اِس تصوّر میں ایک لذت آنے لگی۔ اور یہ ایسی لذت تھی کہ دُنیا کی کوئی دُوسری لذت اِس کے مُقابل نہ آسکتی تھی۔

پھر مجھے حضُور ﷺ نے شرفِ تکلّم سے بھی سرفراز فرمایا۔ لیکن میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہ مخاطبت خواب میں ہوتی تھی یا بیداری میں۔ ایسی حالت مجھ پر دس سال تک طاری رہی اور مجھے اِس تصوّر کی تصدیق و تکذیب میں برابر تامّل ہوتا رہا۔ کبھی میں

اس کی تصدیق کرتا اور کبھی تکذیب۔ پھر اللہ تعالےٰ نے میری رہنمائی فرمائی۔

مَیں اسی تذبذب کی حالت میں تھا کہ ایک روز نبی کریم ﷺ کو خواب میں دیکھا جب کہ آپ کے ساتھ ایک بزرگ بارونق و پُرعظمت سیدہ بھی تھیں۔ میں اپنی نظریں نیچے کیے ہُوئے تھا اس گمان سے شاید یہ پُرعظمت محترمہ ازواج مطہرات میں سے ہیں۔ اُس وقت نبی کریم ﷺ نے میری طرف بڑی محبت سے دیکھا اور مُسکراتے ہُوئے فرمایا کہ تُمہاری ماں "عائشہ" اس کو سلام کرو۔ میں نے بڑی خُوشی سے اپنے سَر کو آپ کے قدموں پر رکھا اور خواب سے بیدار ہو گیا۔

اللہ کی حمد و ثنا۔ کی، اس فضل و نعمت اور حُضور اکرم ﷺ کی شفقت پر مجھے خُوب رونا آگیا اور پریشان ہُوا کہ ناحق مَیں نے نبی کریم ﷺ پر دُرود سلام کی کثرت کو کم کر دیا حالانکہ اس سے قبل شب و روز بکثرت دُرود پڑھتا تھا۔ اس واقعہ کے بعد سے میں نے پھر دُرود کی کثرت حسب سابق ہر فرض نماز کے بعد شروع کر دی اور پہلے سے بھی زیادہ پڑھنے لگا۔

پھر ایک دن کیا دیکھتا ہُوں کہ آنحضرت ﷺ حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہٗ کے ساتھ تشریف فرما ہیں اور بعض اہلِ بیت بھی ساتھ ہیں۔ مجھے ایسا معلُوم ہُوا کہ نبی اکرم ﷺ میرے گھر تشریف فرما ہیں اور حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہٗ سے مُخاطب ہو کر میرے متعلق یہ فرما رہے ہیں کہ "میں اس بچے کے دُرود کے صیغے بہت پسند کرتا ہُوں" حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہٗ نے اس صیغے کی نسبت مجھ سے دریافت فرمایا میں نے عرض کیا کہ وہ یہ ہے۔

"بِأَبِي أَنْتَ وَأُمِّي صَلَّى اللهُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ الْأُمِّيِّ"

حضرت شیخ جیلانی رضی اللہ عنہٗ نے فرمایا کہ مَیں بھی تمہاری طرح پڑھتا ہُوں یہ کہہ کر خُود اُنہوں نے بھی پڑھا بار بار پڑھا اور وجد کرنے لگے۔ اس کے بعد نبی کریم

ﷺ نے مجھ سے فرمایا تم پڑھو۔ میں نے بھی اِس دُرود کو پڑھا۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا پھر پڑھو۔ پھر میں نے اِس کو کئی مرتبہ حالتِ سُرور میں پڑھا۔ اُس کے بعد حضور اکرم ﷺ نے میرے بازو کو پکڑ کر اپنے قریب کھینچا اور بڑے لطف و کرم کے ساتھ مجھے ایسا ملاحظہ فرمایا جیسا کہ کوئی اپنے بچّے کو دیکھا کرتا ہے۔ پھر مجھ سے دریافت فرمایا تم نے اِس دُرود کے الفاظ کہاں سے حاصل کیے؟ میں نے عرض کیا یارسول اللہ! میں نے اِن الفاظ کو صحابہ کی روایت کی ہوئی احادیث میں پایا ہے۔

پھر نبی کریم ﷺ نے دُعا فرمائی میرے لیے اور اُن سب کے لیے جو اس دُرود کو پڑھیں۔ اور اُن سب کی شفاعت کا بھی وعدہ فرمایا۔ نیز یہ بھی فرمایا کہ یہ دُرود اللہ کے پاس مقبول ہوگا۔

میں فرطِ مسّرت سے رونے لگا اور آپ کے پائے مبارک کے بوسے لینے لگا۔ نبی اکرم ﷺ نے اپنی ردائے مبارک سے میرے آنسو پونچھے اور فرمایا بچے کیوں روتا ہے۔ پھر شیخ جیلانی رضی اللہ عنہٗ سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا میرے بچے اے عبدالقادر اِس لڑکے کو میں اپنی راست نگرانی میں تربیّت دوں گا۔ حضرت شیخ جیلانی نے فرمایا مرحبا یارسول اللہ ﷺ حضرت جیلانی رضی اللہ عنہٗ طریقہ بیعت میں میرے مرشد ہیں کیونکہ میں نے طریقۂ قادریہ میں حضرت شاہ فضل الرحمٰن قدس سرہٗ مُرادآبادی کے ہاتھ بیعت کی تھی۔

حضور اکرم ﷺ پھر میری طرف متوجہ ہوئے اور ارشاد فرمایا کہ اے بچے میں تجھے اپنے خاص طریقے پر چلاؤں گا۔ میں نے عرض کیا آپ پر قربان یارسول اللہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔

"مجھ پر دُرود و سلام کی ایک کتاب تم لکھو اور اُس کا نام "اوائل الخیرات" رکھو جو سات احزاب پر مشتمل ہو جیسے جزولی نے

"دلائلُ الخیرات" لکھی ہے"۔ مَیں نے عرض کیا یا رسُول اللہ مَیں تو اِس کارِ عظیم کا اہل نہیں ہُوں۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا۔ لکھو۔ اللہ تعالےٰ رُوح القدس کے ذریعہ تمہاری مدد فرمائے گا۔ اَور تمہاری یہ کِتاب اَللہ کے اَور میرے نزدیک مقبُول ہو گی۔

مَیں نے عرض کیا مرحبا یا رسُول اللہ

اَور اِس کِتاب کو قرآنی آیت" لقد جاءکم رسُول الخ" سے ابتدا کرنے کی سعادت حاصل کی اَور پہلا دُوسرا تیسرا اسی طرح سات احزاب لِکھے۔ اور اِن میں سے بعض کو خواب میں بعض کو مراقبہ میں نبی کریم ﷺ کے حضُور میں پڑھا پھر خواب و مراقبہ سے بیدار ہو کر اَللہ اَور اُس کے رسُول کا شُکر ادا کیا کہ مجُھ پر فضل و کرم فرمایا گیا۔

میری اِس کتاب کے سات حصّے ہَیں۔ اِس کی اِبتدا جمعہ کے مُبارک دِن سے کی کیُونکہ نبی اکرم ﷺ نے مُجھے اِس کِتاب کے لکھنے کا اِسی دِن حُکم فرمایا تھا۔ اِس کی اِجازت کا طریقہ یہ ہو گا۔

کہ صاحبِ کِتاب کے آگے اگر وُہ زندہ ہے تو یہ اَحزاب یکے بعد دِیگرے پڑھے جائیں اَور وُہ سُنے اَور اِس کی صحت کرتا جائے۔

اگر وُہ زندہ نہ رہے تو سُورۃَ الفاتحہ کے بعد سُورۃ اخلاص بارہ مرتبہ اَور اِس دُرُود کو گیارہ مرتبہ پڑھے" اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْاَزْوَاجِ وَآلِہٖ"۔ اَور اِس کا اِیصالِ ثَواب حضُور اکرم ﷺ آپ کے اہل بیت و صحابہ اَولیائے اُمّت، صاحبِ کِتاب اَور جمیع اُمّت کو کر دے۔

اِس کے بعض صیغوں کے پڑھنے میں اشارات اَور بعض کو پڑھنے میں مُراقبات

ہیں۔ اِن کا پڑھنے والا اچھی طرح جان لے اور سمجھ لے کہ اِس میں بڑے اَسرار پوشیدہ ہیں اور یہ سب وُہ ہیں جن کو نبی کریم ﷺ کے حُضُور میں پڑھ کر براہِ راست اِجازت حاصل کی ہے۔

یہ جان لو

اَے میرے بچو، میرے دوستو

اَے میرے اہلِ طریقت

اور اَے ہر مومن جو

نبی اکرم ﷺ پر کامل ایمان رکھتا ہے

کہ دُرُود و سلام تلاوتِ قرآن کے بعد سب سے زیادہ افضل ذکر ہے

اور اِس کو سُن لو اور یاد رکھو کہ

نبی کریم ﷺ بعد وفات بھی بقیدِ حیات ہیں۔

اور اپنے فیضانِ تربیت سے سرفراز فرماتے رہتے ہیں

اور آپ کی رُویت حاصل نہیں ہوتی بجُز کثرتِ دُرُود سلام کے

جس کو ہمیشہ اور ہر وقت جاری رکھنا چاہیئے۔

اور جس نے نبی اکرم ﷺ کو خواب میں دیکھا۔ اِنشاء اللہ تعالیٰ بیداری میں بھی ضرور دیکھے گا۔ جیسا کہ نبی اکرم ﷺ کا اِرشاد مُبارک ہے۔

"مَنْ رَآنِیْ فِی الْمَنَامِ فَسَیَرَانِیْ فِی الْیَقْظَۃِ"

(جس نے مُجھے خواب میں دیکھا وُہ مُجھے (قریب میں) بیداری میں بھی دیکھے گا)

اِس سعادت کے حاصل کرنے میں سبقت کرو تاکہ دُنیا و آخرت کی بھلائی حاصل ہو۔ کیونکہ ہماری بقا اِس عالَم میں دوامی نہیں ہے۔ ہمارے مُردے اور اُن کی رُوحیں ہمارے اِیصالِ ثواب کی مُحتاج ہیں۔ کیونکہ اَب وُہ عمل سے منقطع

ہو چکے ہیں۔

میں نے ایک دُوسری کتاب میں مُردوں کے اُن احوال کا ذِکر کیا ہے۔ جن کو میں نے خواب میں دیکھا ہے۔ اور اِسی کتاب میں بعض وظیفے بھی بتلائے ہیں۔ جن سے ارواح کو عالمِ آخرت میں فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ اور اِس کتاب کا نام "البرزخ" یا "ریحانُ الارواح" لکھا ہے۔ یہ کتاب ارواح اور مُردوں کی رفیق ہے۔ جس میں میں نے بعض آیات، بعض سُورتیں اور بعض نمازیں جمع کر دی ہیں جو عالمِ ارواح کے لئے مخصُوص ہیں۔ جس کو عام فہم زبان میں لکھا ہے تاکہ لوگ مُستفید ہوں۔

اے وُہ لوگو جو ایمان لائے
دُرُود و سلام پڑھا کرو
نبی کریم ﷺ پر اور اُن کی آل پر۔

صلوٰۃ و سلام ہو نبیِّ التہامی
اور اُن کی آل پر
اللہ کے بندوں میں سب سے حقیر نامی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وصلى الله على خير خلقه وآله اجمعين

انى كنت متكثرا فى الصلا ته على النبى صلى الله عليه وآله وسلم من حدثته سنى، وكنت مشتاقا لريته صلى الله عليه وآله وسلم فى المنام فلم الرانبى الكريم الميامين، وكان الشوق لاجل محبته النبى صلى الله عليه وآله وسلم يزدا كل يوم وليلته حتى طالعت كتب القوم فى الصلوٰة وعملت عليها قراءة من الصيغ ماكان احبالى نفسى مدة مديدة ثم شرفنى النبى الكريم فرايته صلى الله عليه وسلم فى الرؤيا ولكنه كان بصورة مختلفة وبطريق عجيب حتى عجزت فى العبير و كنت مشهورا فى الدكن بفن التعبير، ثم بدات ارى النبى صلى الله عليه وسلم فى اليقظة والمراقبه ولم اقدر على تاويلة فاذا رايته صلى الله عليه وسلم شاهدا كنت اظنا وهذا خياليا لا دائما تصور صورته صلى الله عليه وسلم فى كل وقت و فى كل حالة الطهارة وغير الطهارة الى ان بدآت اجد فى تصورة لذة لم اجد مثلها فى الذائد الدنيا، فشرفنى النبى صلى الله عليه وسلم با تكلم وما فهمت اكانت المخاطمة الكريمة هذه فى المنام ام فى اليقظة مضت علىّ تلك الحالة عشر سنين مذ بذبة

بین التصدیق والتکذیب، فکنت اصد قها حینا واکذبها احیانا حتی هذا فی الله الی الهدایة فبینما انا علی حال کذالک رایت النبی صلی الله علیه وآله وسلم فی المنام ومعه سیدة ذات جمال وجلالة وانا اغمضت عینًا حیاء وظننت انها من ازواجه المطهرات صلی الله علیه وآله وسلم مع المحبته وقال لی متبسمًا مسلم علیها۔ امك عائشته فاذا انا بفرح وضعت راسی علی قدمیها رضی الله عنها ثم استیقظت من المنام حامد الله سبحانه علی الفضل والنعمته وبکیت بکاء الشفقته صلی الله علیه وآله وسلم علی وندمت علی ترك صلاتی وسلامی علیه الاقلیلا وکنت اصلی عطیه قبل ذلك لیلا ونهارا ثم عدت الی الصلاته والتسلیم علیه بعد کل صلاته مکتوبته وذوت فی ذلك علی ماکنت اعمل سابقه فاذا انا بلیلته رائیت النبی صلی الله علیه وآله وسلم ومعه الشیخ عبد القادر الجیلی وبعض اهل بیته جست حائنی فی بیتی ویقول لی مخاطبا الشیخ الجیلی اذا احب صیغه صلاته الولد هذا وسائلنی الشیخ الجیلی عنها فقلت انها بائبی انت وامی صلی الله علیك یا نبی الامی، وقال الشیخ الجیلی هلذا انا اقول امثلك بائبی انت وامی صلی الله علیك یا نبی الامی وکرر ها مهذ را راسه من الوجد

والسرور ثم قال لی النبی صلی الله علیه و آله وسلم
اقرأ انت فقرات بائبی انت وامی صلی الله علیک
یا نبی لمی ثمه قال لی کرر فکررت مرارا وانا فراح
مسرور ثم اخذ النبی صلی الله علیه و آله وسلم
بعضدی وقربنی الیه و نظر الی کما ینظر الوالد الی
الولد بلطف ورحمة ثمه سائلنی من این وجدت
الفاظ الصلاته هذا؟ قلت یا رسول الله وجدتها
فی الاحادیث المرویته عن الصحابته فدعالی ولکل
من صلی بهذاه الصلاته ووعد شفاعته له فی الحشر
والنشر وقال انها مقبولة عند الله ان شاء الله تعالی
فقبلت قدمیه وبکیت بکاء بفرط المسرته النبی صلی
الله علیه وآله وسلم یمسح دموعی بردائه ویقول
لماذا تبکی یا ابن ثم قال مخاطبا الشیخ یا ابنی یا
عبد القادر انی اوبی هذا الولد بتربیتی بدون واسلطتك
قال الشیخ مرحبا بك یارسول وهو فرحان وهو مرشدی
فی الطریقة البعیت من صغری وکنت یائیعا علی ید
مولانا فضل الرحمٰن المراد آبادی فی الطریقة القادریته
چم الفت الی النبی صلی الله علیه وآله وسلم وقال
لی یا بنی اربیك بطریقتی الخاصته قلت له مرحبا بك
یارسول الله روحی فداك ثم قال لی صنف کتابا فی
الصلوته والسلام علی وسمه باوائل الخیرات لیحتوی

على الاحزاب السبعة كما صنف الحزولی دلائل الخيرات
فقلت اما نا فلست باهل لهذا العمل يارسول الله
قال صنف انت ايدك الله بروح القدس وسيكون
كتابك مقبولا عندى وعند الله سبحانه تعالیٰ قلت له
مرحبا يارسول الله فصنفت هذا الكتاب و بدائت
فيه من آيت القرآن" لقد جاء كم رسول" الخ وكملت الحزب
الاول والثانی والثالث وغيرهما الی آخر الحزب وقرآته
عليه صلی الله عليه وسلم بعضه فی المنام وبعضه فی
اليقظة ثم افقت من هذا المراقبته واستيقنت من هذا
النوم شاكرا الله سبحانه ولرسوله لان هذا من فضل الله
وجود الرسول وكرمه ۔

انا قسمت كتابی هذا على سبعة احزاب وبدات
من يوم الجمعته لانه فيه امرنی النبی صلی الله عليه
وآله وسلم بتصنيف كتاب الصلوته والتسليم: وطريقته
الاذن فيه ان يقراء على صاحب الكتاب وهو يسمع و
يصححه اذا كان حيا او يقراء عليه ۔ اذ كان ميتا۔ الفاتحه
وسورته الاخلاص اثنتی عشرته مرته ويقراء هذا
الصلاته: اللهم صل وسلم على روح سيدنا محمد سيد
الارواح وآله احدى عشرة مرته ويهدى ثوابها الی حضرته
النبی صلی الله عليه وآله وسلم والی جميع اهل بيت و
اصحابه واولياء امته ثم جميع امته عليه السلام وفيه

اشارات عند قرائته بعض الصيغ ومراقبات فى بعضها.
وليعلم القادرى ان فيه اسرار و هذا كله ماسمعت
واخذت عند قراءتى عليه صلى الله عليه وآله وسلم
اعلموا يا ايها الاولادى ومحبيونى واهل طريقتى وكل
من آمن به صلى الله عليه وآله وسلم ان الصلاته
افضل الذكر بعد تلاوة القرآن عند الله وعنده صلى
الله عليه وآله وسلم، وتيقنوا انه صاحب حياته
بعد وفاته بفيضانه لروحانيته ولا يحصل رؤيته
الا بكثرته الصلاته والسلام عليه دائما ابدا ومن
بدا برويته عليه السلام. من رانى فى المنام فسيرانى
اليقظة فسابقوالى هذا سعادته واسغوا فى خيرالدنيا
ولآخرته لان بقاء نا فى هذا العالم ليس على الدوام
واموا تنا وار واحنا كلهم محتاجون الى اهداء ثواب
الخيرات لانهم منقطعون عن العمل ومارايت من
احوالهم فى الرؤيا ذكرته فى كتاب آخر وكتبت فيه بعض
الاوراكى يستفيد بها الارواح فى عالم الآخرته وهذا بعد
مارايت وسمعت من الاموات فى المنام اثراهداء
الثواب وسميته البرذاوريحان الارواح والاموات
فيه من الآيات وبعض السور و بعض الصلوته خاصته
لاهل عالم الارواح وصرحت فيه بالصراحته ليفهم
العامته من الناس فيها ايها الذين امنوا صلوا على

النبی وسلموتسلیما۔
وصلوته والسلام
علی النبی التهامی وعلی آله
من احقرعباد الله النامی۔

# اسماء النبی کی جلوہ گری دُرود و سلام میں

## بحوالہ بزرگانِ دین

صحابۂ الاکرمین، تابعین، تبع تابعین، آئمہ مجتہدین، مفسرین، محدثین، اولیائے کاملین، اغواث، ابدال، اوتاد، نجبار، نقباء رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مختلف دُرود و سلام کے جو صیغے مستند کتابوں میں درج ہیں وہ سب تعمیل ارشادِ الٰہی کے لئے کافی ہیں۔ اور قرآن مجید، احادیثِ مبارکہ اور شریعت حقّہ کے عین مطابق ہے۔

ان بزرگانِ دین سے منسوب دُرود و سلام یا حضور نبی کریم ﷺ نے خواب یا بیداری میں زیارت کے وقت ارشاد فرمائے ہیں یا ان صاحبِ کمال بزرگوں نے جذبۂ عشق و سرافگندگی، ولولہ وارفتگی و سرشاری، استغراق خوبیٔ محبوبی ذوق و شوق قلبی سے دُرود و سلام کے کلمات تالیف کئے اور نبیٔ مکرم ﷺ کی بارگاہِ خیر الانام میں بوقتِ زیارت پیش کئے تو حضور رحمت للعالمین، شفیع المذنبین ﷺ نے ازراہِ عنایت و کرم بکمال مسرّت و مہربانی پسند فرمالیے۔

مثال کے طور پر حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ حضرت عباس رضی اللہ عنہٗ کے دُرود شریف الگ الگ ہیں۔ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ حضرت غوث الاعظم سید عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ حضرت سید احمد رفاعی رحمۃ اللہ علیہ حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ تاج العارفین

شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید احمد بدوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت امام رازی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید مرتضیٰ حسین زبیدی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت عارف تیجانی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید میرغنی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت امام محی الدین نووی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید عبدالغنی نابلسی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید احمد بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید ابراہیم دسوقی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید نورالدین الشونی رحمۃ اللہ علیہ حضرت محمد بن ابوالحسن البکری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت عبداللہ السقاف رحمۃ اللہ علیہ، حضرت عبداللہ بن مشیش رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے بے شمار اولیائے کرام کے درود و سلام بالفاظِ جداگانہ مستند کتابوں میں پائے جاتے ہیں۔

حضرت ابوعبداللہ محمد بن سلیمان جزولی رحمۃ اللہ علیہ نے دلائل الخیرات کی صورت میں ایسا مجموعہ درود و سلام تالیف کیا ہے جو تاقیامت قرآن مجید کی تلاوت کی طرح روزانہ پڑھا جاتا رہے گا۔

ماضیٔ قریب میں ذرا مڑ کر دیکھیں تو خواجہ عبدالرحمٰن قادری چھوہری رحمۃ اللہ علیہ (ہری پور ہزارہ) کا مجموعۂ درود شریف الموسومہ "مجموعۂ صلوات الرسول" نہایت ہی قابلِ ستائش ہے۔ یہ مجموعہ بے مثال تیس پاروں پر مشتمل ہے۔ اور ہر پارہ میں مضمون کی نسبت سے محبت بھرے صیغوں میں درود شریف اکٹھے کیے گئے ہیں، مثلاً نورہٖ وظہورہٖ، نسبہٖ وحسبہٖ، شرفہٖ واشرافہٖ وغیرہ۔ ان تیس پاروں کو آپ نے تقریباً تیرہ سال کی محنتِ شاقہ سے مرتب کیا۔ اس کا پہلا ایڈیشن رنگون (برما) سے شائع ہوا۔ دوسرا ایڈیشن چٹاگانگ سے شائع ہوا اور اب یہی ایڈیشن نہایت خوب صورت تزئین و آرائش سے ایک ایک پارے کی صورت میں اور پانچ پانچ پاروں کی صورت

میں (۶ جلدیں) پشاور سے شائع ہوا ہے۔

اسی طرح عارفِ کامل حضرت شیخ عبدُالمقصود مُحمّد سالم رحمۃُ اللہ علیہ (مُتوفّی ۱۹۷۷ء) مُؤسّس جماعت تلاوتُ القرآنِ الحکیم قاہرہ کا مجموعہ دُرُود شریف بعُنوان اَنوارُالحقِ فی الصّلوٰۃِ علیٰ سیّدِ الخلقِ سیّدنا مُحمّد صلّی اللہ علیہ وسلّم ماضیِ قریب میں چھپا ہے۔ مشرقِ وُسطیٰ میں لاکھوں عُشّاقانِ رسُول صلی اللہ علیہ وسلم اِسے روزانہ دلائلُ الخیرات کی طرح پڑھتے ہیں۔ یہ دِل نشین مجمُوعۂ دُرُود شریف حُضُور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا منظُور شُدہ مجمُوعۂ دُرُود شریف ہے جو ہفتہ کے دِنوں کے حِساب سے سات اَبواب پر مُشتمل ہے۔

ایک اَور عاشقِ رسُول صلی اللہ علیہ وسلم مُحمّد عبدُالغفُور خان نامی رحمۃُ اللہ علیہ ناظمِ اُمُور مذہبی پائیگاہ خورشید جاہی حیدر آباد دکن نے دلائلُ الخیرات کی طرز پر سات اَبواب پر مُشتمل مجمُوعہ بعُنوان اوائلُ الخیرات (نیکیوں کی اِبتدا) تالیف کِیا اَور جِن کی بُنیاد اَسماءُ النّبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ہے۔ اِس کا اُردو ترجمہ مولانا مُحمّد عبدالسّتّار خان اُستاد لُغت العربیہ جامعہ عُثمانیہ نے کِیا ہے اَور جِسے حیدر آباد دکن انڈیا سے پہلی بار ۱۹۶۷ء میں چھپوانے کی سعادت ڈاکٹر مُحمّد افسرُالحق دہلوی کو نصیب ہُوئی۔ (حُضُور صلّی اللہ علیہ وسلّم کا منظُور شُدہ)

امام شمسُ الدّین سخاوی رحمۃُ اللہ علیہ نے القول البدیع فی الصّلوٰۃ علی الحبیب الشّفیع میں دُرُود وسلام کے چالیس اَقسام کے صیغے بیان کِئے ہیں۔ اُن میں کُچھ دُرُود شریف وُہ ہیں جو حُضُور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مقبُولانِ بارگاہ کو خُود ارشاد فرمائے۔ بعض وُہ ہیں جو اَولیائے عُظام نے سیّد الابرار نبی مختار صلی اللہ علیہ وسلم کے دربارِ گُہر بار میں بوقتِ حُضُوری و زیارت خُود حاضر ہو پیش کِئے۔ اَور جنہیں حُضُور اقدس

ﷺ نے ازراہِ لطف وکرم پسند فرمایا اور وہ نوازشات وبشارت سے نوازے گئے۔ یہ سب دُرود شریف اپنے اپنے مقام پر افضل اور پسندیدہ ہیں جو مختلف ادوار میں مختلف انداز میں اور مختلف صیغوں اور الفاظ سے پڑھے گئے۔

عِبَارَتُنَا شَتّٰی وَحُسْنُكَ وَاحِدٌ فَكُلٌّ اِلٰی ذَاكَ الْجَمَالِ يُشِيْرُ

ترجمہ، عبارات مختلف ہیں اور حُسن سب کا ایک ہے۔
تمام اُسی کے جمالِ باکمال کی طرف اِشارہ کرتے ہیں

حضرت محمد حنفی آفندی خزینۃُ الاَسرار میں فرماتے ہیں کہ دُرود شریف چار ہزار اقسام پر مشتمل ہے۔ اُن میں سے ہر ایک کسی دُنیا کی کسی نہ کسی جماعت کا اپنے اور نبی پاک صاحبِ لولاک ﷺ کے مابین مُناسبت اور روابط کے لحاظ سے پسندیدہ ہے اور اپنے اندر خاص اَسرار اور خاص اثر رکھتا ہے۔

جو خُوش نصیب وجہ وجُودِ کائنات ﷺ پر جلوت اور خلوت میں ہدیہ دُرود وسلام بھیجنے کو ہمیشہ کے لئے اپنا لیتے ہیں اور ایک ہی مکتبِ فکر کے لوگوں کو دُرود شریف پڑھنے کی ترغیب دیتے ہیں اور درس وتدریس میں عشقِ مصطفےٰ ﷺ سے سرشار ہو کر ارمغانِ معرفت پلاتے ہیں وہ دُنیائے فانی سے عالمِ جاودانی کو جانے لگتے ہیں تو دُرود شریف کے انوار کے شگوفے اُن کے دِلوں سے پھوٹتے ہیں اور وہ عجیب وغریب ایمان افروز بشارتیں پاتے ہیں۔ کسی کی قبر سے کستوری کی مہک اُٹھتی ہے اور کسی کے جنازہ پر ابرِ رحمت برستا ہے۔ کہیں پرندے اپنے پروں کو پھیلائے سایہ کرتے نظر آتے ہیں۔ کوئی دُرود شریف کی برکت سے دُولہا کی سج دھج سے جنت میں لے جایا جاتا ہے۔ کسی کے لیے جنت دُلہن کی طرح آراستہ

کی جاتی ہے۔ اور کسی کو عالمِ نزع میں مغفرت کی بشارت نصیب ہو جاتی ہے۔

## کیا شریعت میں ایسے دُرود و سلام کا مآخذ یا کوئی دلیل ہے۔؟

بعض اوقات ذہن میں یہ سوال اُبھرتا ہے کہ بزرگانِ دین نے جس طرح دُرود و سلام پڑھے اور تالیف کیے اور جنہیں ہم لکھتے ہیں یا پڑھتے ہیں کیا اس کا شریعت میں کوئی مآخذ موجود ہے اور کیا ہم کوئی دلیل اس امر کی پیش کر سکتے ہیں جس سے یہ ثابت ہو کہ ایسے دُرود و سلام شرعاً صحیح ہیں اور اُنہیں مستحسن قرار دیا جا سکتا ہے۔؟

اس کا جواب اوّل تو یہی ہے کہ ہمیں شریعت میں دُرود و سلام پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے۔ وہ حکم کسی خاص اسمِ نبوی کے ساتھ مقید و مشروط نہیں ہے۔ اور یہ امر اس بات کی دلالت کرتا ہے کہ حکمِ شرعی میں وسعت ہے۔ اور اس میں یہ دلیل بھی موجود ہے کہ دُرود خواں حضور اقدس ﷺ پر اسمِ نبوی ﷺ یا صفتِ نبوی ﷺ کے ساتھ دُرود و سلام بھیجے تو وہ اللہ تعالےٰ کے حکم کا تعمیل کنندہ شمار ہو گا۔

ثانیاً ایسے دُرود و سلام اس لیے بھی شرعاً مستحسن اور مستحب ہیں کہ ان کی بنیاد احادیثِ مرفوعہ اور احادیثِ موقوفہ پر ہے۔ بعض احادیث صلوٰۃ میں صرف اسمِ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) مذکور ہے۔ جیسے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ اور بعض میں صرف نبی (صلی اللہ علیہ وسلم)، اور بعض میں صرف رسول ﷺ اور بعض میں امام المتقین، خاتم النبیین، سید المرسلین، شاہد اور بشیر مذکور ہیں۔ یعنی بعض میں صرف ایک اسم پر اکتفا کیا گیا ہے اور بعض میں دو یا زیادہ کا ذکر ہے۔ نیز بعض میں الفاظِ متعلقین کا اضافہ بھی ہے۔ مثلاً آلِ مُحَمَّدٍ، ذُرِّیَتِہٖ، اَھلِ بَیتِہٖ، اَنصَارِہٖ، اَصحَابِہٖ، اَزوَاجِہٖ اور ایسے تمام دُرود علماء اور عامۃُ المسلمین کے نزدیک مشہور و مقبول اور

ﷺ کے تلقین فرمائے ہوئے کلمات ہی کے ذریعے دُرود و سلام بھیجے بلکہ اربابِ ذوق و محبّت کے لیے دروازہ کھلا ہوا ہے وہ حدودِ شریعت کے پابند رہتے ہوئے اپنے ذوق و شوق کے تقاضے کے مطابق دُوسرے کلمات کے ذریعے بھی آپ ﷺ پر صلوٰۃ و سلام بھیج سکتے ہیں۔ چنانچہ بہت سے اکابرِ ملّت، تابعین اور بعد کے عُلماء عارفین سے اور بھی کلمات منقول ہیں لیکن وہ سلسلہ مُعارف الحدیث کے دائرہ سے باہر ہیں اس لیے اُن کو یہاں درج کرنا مُناسب نہیں سمجھا گیا۔ اگر اللہ تعالےٰ نے توفیق دی تو اُن میں سے بھی چند مُنتخب کلمات ایک مستقل مضمون میں جمع کرنے اور اُن پر کچھ لکھنے کا ارادہ ہے"۔

**۳۲-اسماءُ النّبی صلی اللہ علیہ وسلم اُسوہ حسنہ کے عکاس ہیں:** ہمارے آقا و مولا سیدنا محمّد رسولُ اللہ ﷺ کائنات کی وہ ہستی ہیں جس کی پاکیزہ اور مُنوّر زندگی کا ہر لمحہ، ہر عمل، ہر جُنبشِ نگاہ، ہر لرزشِ لب تاریخ کے اوراق میں مکمل تفاصیل کے ساتھ محفُوظ ہے۔ آپ ﷺ کے اقوال و افعال، معمولات اور خصائل و شمائل کا تاریخ کی باریک بین نگاہوں نے اِس احتیاط اور جُزئیات کے ساتھ احاطہ کیا ہے کہ یہ بجائے خُود حیرت انگیز ہے۔ آپ ﷺ کے

وُرودِ مسعود سے پہلے تاریخِ عالم میں ارضِ عرب کسی اہمیت کی حامل نہ تھی لیکن آپ ﷺ کے آنے سے یہی گوشۂ دُنیا تاریخِ انسانی کا سب سے بڑا معتبر حوالہ اَور اِس کا مستند مرکز و محور بن گیا اَور تاریخ کا یہ عجب اَور رُوح پرور سفر وہاں وہاں تک پہنچا جہاں ذاتِ اقدس ﷺ کا کوئی حوالہ موجود تھا۔ کُتبِ سابقہ سماویہ اَور صحائف آسمانی اُس ذاتِ منوّر کی آمد کی مسلسل بشارت دیتے رہے۔ اُن مقامات، پہاڑوں، ریگزاروں اَور کھجوروں کے شاداب جھنڈوں کی نشان دہی ہوتی رہی ہے۔ جہاں اُس ذاتِ منوّر نے آنا تھا۔ حملۂ ابرہہ کے وقت جدِ رسُول کا کردار ہو یا والدِ رسول ﷺ کے شرافت و نجابت کا تذکرہ، اُمِ رسُول کی خاندانی عزت و مرتبت کی داستان ہو یا وِلادت سے پہلے کے واقعات کہ ظہورِ قدسی کے مُقدس لمحوں میں روشنیاں کہاں کہاں چمکیں، کہاں کہاں تہلکے مچے، کون کون سے آتش کدے بُجھ گئے، کیسے کیسے ہنگامے بَرپا ہوئے، حق و باطل کے معرکے کِس طرح ہُوئے، جاں نثار صحابہ کرام نے عشق و محبت کی کیسی کیسی سرفروشیاں اَور فِدا کاریاں تاریخ کی نذر کیں۔ یہ سب مناظر چرخِ کہن نے دیکھے اَور تاریخ نے یہ مناظر مکمل جزئیات کے ساتھ اِس طرح محفوظ کیے ہیں کہ خصائصِ رسالت مآب ﷺ تہذیبِ اِنسانی کے ماتھے پر روشن جھومر بن کر تا قیامت چمکتے رہیں گے۔

سید سُلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ نے خُطباتِ مدارس میں یُوں کہا کہ "غرض ایسی شخصی زندگی جو ہر طائفۂ اِنسانی اَور ہر حالتِ اِنسانی کے مُختلف مظاہر اَور ہر قسم کے صحیح جذبات و احساسات اَور کامل اَخلاق کا نمونہ ہو، صرف حضرت محمد رسُول اللہ

ﷺ کے تلقین فرمائے ہوئے کلمات ہی کے ذریعے دُرود و سلام بھیجے بلکہ اربابِ ذوق و محبت کے لئے دروازہ کھلا ہوا ہے وہ حدودِ شریعت کے پابند رہتے ہوئے اپنے ذوق و شوق کے تقاضے کے مطابق دُوسرے کلمات کے ذریعے بھی آپ ﷺ پر صلوٰۃ و سلام بھیج سکتے ہیں۔ چنانچہ بہت سے اکابرِ ملّت، تابعین اور بعد کے عُلماءِ عارفین سے اور بھی کلمات منقول ہیں لیکن وہ سلسلہ مُعارف الحدیث کے دائرہ سے باہر ہیں اس لیے اُن کو یہاں درج کرنا مُناسب نہیں سمجھا گیا۔ اگر اللہ تعالیٰ نے توفیق دی تو اُن میں سے بھی چند مُنتخب کلمات ایک مستقل مضمون میں جمع کرنے اور اُن پر کچھ لکھنے کا ارادہ ہے۔"

**۳۲۔ اسماءُ النّبی صلی اللہ علیہ وسلم اُسوہ حسنہ کے عکاس ہیں:** ہمارے آقا و مولا سیدنا محمّد رسولُ اللہ ﷺ کائنات کی وہ ہستی ہیں جس کی پاکیزہ اور مُنوّر زندگی کا ہر لمحہ، ہر عمل، ہر جنبشِ نگاہ، ہر لرزشِ لب تاریخ کے اوراق میں مکمّل تفاصیل کے ساتھ محفوظ ہے۔ آپ ﷺ کے اقوال و افعال، معمولات اور خصائل و شمائل کا تاریخ کی باریک بین نگاہوں نے اِس احتیاط اور جزئیات کے ساتھ احاطہ کیا ہے کہ یہ بجائے خُود حیرت انگیز ہے۔ آپ ﷺ کے

وُرودِ مسعود سے پہلے تاریخِ عالم میں ارضِ عرب کسی اہمیت کی حامل نہ تھی لیکن آپ ﷺ کے آنے سے یہی گوشۂ دُنیا تاریخِ انسانی کا سب سے بڑا معتبر حوالہ اور اِس کا مستند مرکز و محور بن گیا اور تاریخ کا یہ عجب اور رُوح پرور سفر وہاں وہاں تک پہنچا جہاں ذاتِ اقدس ﷺ کا کوئی حوالہ موجود تھا۔ کُتبِ سابقہ سماویہ اور صحائف آسمانی اُس ذاتِ منوّر کی آمد کی مُسلسل بشارت دیتے رہے۔ اُن مقامات، پہاڑوں، ریگزاروں اور کھجوروں کے شاداب جھنڈوں کی نشان دہی ہوتی رہی ہے۔ جہاں اُس ذاتِ منوّر نے آنا تھا۔ حملۂ ابرہہ کے وقت جدِّ رسُول کا کردار ہو یا والدِ رسول ﷺ کے شرافت و نجابت کا تذکرہ، اُمِّ رسُول کی خاندانی عزت و مرتبت کی داستان ہو یا ولادت سے پہلے کے واقعات کہ ظہُورِ قُدسی کے مُقدس لمحوں میں روشنیاں کہاں کہاں چمکیں، کہاں کہاں تہلکے مچے، کون کون سے آتش کدے بُجھ گئے، کیسے کیسے ہنگامے برپا ہوئے، حق و باطل کے معرکے کِس طرح ہُوئے، جاں نثار صحابہ کرام نے عشق و محبت کی کیسی کیسی سرفروشیاں اور فِداکاریاں تاریخ کی نذر کیں۔ یہ سب مناظر چرخِ کہن نے دیکھے اور تاریخ نے یہ مناظر مکمل جزئیات کے ساتھ اِس طرح محفوظ کیے ہیں کہ خصائصِ رسالت مآب ﷺ تہذیب اِنسانی کے ماتھے پر روشن جھومر بن کر تاقیامت چمکتے رہیں گے۔

سیّد سُلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ نے خطباتِ مدارس میں یُوں کہا کہ "غرض ایسی شخصی زندگی جو ہر طائفۂ اِنسانی اور ہر حالتِ اِنسانی کے مُختلف مظاہر اور ہر قسم کے صحیح جذبات و اِحساسات اور کامل اَخلاق کا نمونہ ہو، صرف حضرت محمد رسُول اللہ

ﷺ کی سیرت ہے۔ طبقہٴ انسانی کے ہر طالب اور نورِ ایمانی کے ہر متلاشی کےلئے صرف حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کی سیرت ہدایت کا نمونہ اور نجات کا ذریعہ ہے۔ جس کی نگاہ کے سامنے محمد ﷺ کی سیرت ہے، اس کے سامنے نوح و ابراہیم، ایوب و یونس، موسےٰ و عیسےٰ علیہم السلام سب کی سیرتیں موجود ہیں۔ گویا تمام دوسرے انبیاء کرام کی سیرتیں صرف ایک ہی جنس کی اشیاء کی دکانیں ہیں اور محمد رسول اللہ ﷺ کی سیرت اخلاق و اعمال کی دنیا کا سب سے بڑا بازار ہے جہاں ہر جنس کے خریدار اور ہر شے کے طلب گار کے لیے بہترین سامان موجود ہے۔"

اسماء النبی ﷺ حضور اقدس ﷺ کی حیاتِ طیبہ کا ہالہ کئے ہوئے ہیں اور کون نہیں جانتا کہ ان کی حیاتِ طیبہ جامعیت کاملہ کا دوسرا نام ہے۔ اور یہاں ہر پہلو اور ہر گوشے کی جامعیت صفاتِ کاملہ سے معمور دکھائی دے گی۔ اسماء النبی ﷺ اس لحاظ سے آپ ﷺ کی اسوہ حسنہ کے عکاس ہیں حضور اقدس ﷺ کے معطر اسماءِ گرامی گویا ایسے نایاب ہیروں کے تراشیدہ پہلو ہیں جو ہر سُو مختلف زاویوں سے مختلف اوصاف کی منور کرنوں کو بکھیرتے ہیں۔

علامہ محمود شکری آلوسی نے اپنی کتاب بلوغ الارب میں تحریر کیا ہے کہ عربوں کے ہاں کئی طریقوں سے نام رکھنے کا رواج تھا۔ ان کے ہاں اکثر ان ناموں سے منقول ہیں جو ان کے خیال کے خزانوں میں چکر لگاتے رہتے تھے اور وہ چیزیں ہوتیں جن میں ان کا اٹھنا، بیٹھنا ہوتا اور جو ان کے آس پاس رہتی تھیں مختلف زبانوں کا تقابلی مطالعہ کرتے ہوئے مشہور مستشرق میکس ملر کے حوالے سے

ڈاکٹر ہیوک نے لکھا ہے کہ جس زمانے میں سنسکرت ایک زندہ زبان تھی اُس میں اگنی دیوی (آگ) کے لیے پینتیس۳۵ الفاظ تھے اور سُوریا دیوتا (سُورج) کے لیے سینتیس۳۷ الفاظ تھے لیکن عربی زبان میں سانپ کے لیے دو سو۲۰۰، شیر کے لیے پانچ سو۵۰۰، تلوار کے لیے ایک ہزار۱۰۰۰ اور اُونٹ کے لیے پانچ ہزار سات سو چوالیس۵۷۴۴ الفاظ پائے جاتے ہیں۔ اس سے قارئین عربی زبان میں مُترادِفات کی کثرت کا بخُوبی اندازہ کر سکتے ہیں۔

لیکن یاد رہے کہ مُترادِفات کی اِس کثرت کے باوجُود عربی زبان میں کوئی دو لفظ بھی ایسے نہیں ہیں جن کے معنی یکسر ایک جیسے ہوں۔ اِن مُترادِفات کے معانی میں نہایت لطیف اور ہلکا معمولی سا فرق ضرور ہوتا ہے۔ اور یہی لطیف سا فرق آگے چل کر بعض اوقات بڑی اہمیت اِختیار کر لیتا ہے اور یہی لطیف فرق شخصیت کے نئے نئے اُجالوں کو جنم دیتا ہے۔ اِنہی مُترادِفات کو سامنے رکھیں تو حضور اقدس ﷺ کے اسمائے گرامی کی کئی جہات ہیں۔ ہم اِن اسماءِ گرامی کو اِن لطیف جہات کو مدِّنظر رکھتے ہُوئے اِختصاراً یُوں تقسیم کر سکتے ہیں:

- وُہ اسمائے گرامی جن کا تعلُّق حضُور اقدس ﷺ کی خاندانی اور شخصی ذات مُبارک سے ہے۔ مثلاً خاندانی آبائی نسبی شرف و فضیلت، نسلی اِمتیاز و بُزرگی، حضُور اقدس ﷺ کا وجہِ وُجُودِ کائنات ہونا اور باعثِ تخلیقِ عالم ہونے کے اعزاز شامل ہیں۔

- وُہ اسمائے گرامی جن کا تعلُّق حضُور اقدس ﷺ کے سراپائے اقدس سے ہے۔ مثلاً وُہ اسمائے گرامی جن میں چہرۂ انور، سرِ مُبارک، روشن جبیں، چشمانِ مُبارک گردن مُبارک، گوش مُبارک، کندھوں کے درمیان مُہرِ نبُوت، سینہ مُبارک کندھے

اور دستِ مُبارک، پنجے، پِنڈلیاں، ایڑیاں اور اُن کے قدِ زیبا کی جزئیات تک بناوٹ کا ذکر ہے۔

● وُہ اسمائے گرامی جن میں حُضور اقدس ﷺ کی حرکات و سکنات اور عادات اور خصائل کے حوالے پائے جاتے ہیں۔ مثلاً دیکھنے کا انداز، اندازِ تبسّم اندازِ تکلّم، طرزِ تخاطب، مجلس میں اُٹھنے بیٹھنے کا طریقہ، چلنے اور قدم اُٹھانے کا انداز، سونے، لیٹنے اور بیٹھنے کا انداز، لباس تبدیل کرنے کا طریقہ، لباس کی پسندیدگی، کھانے پینے کی عادات، خوراک کی پسندیدگی، خُوشبو کی پسندیدگی وغیرہ کا ذِکر ہے۔

● وُہ اسمائے گرامی جن میں حُضور اقدس ﷺ کی صِفاتِ حمیدہ کا ذکرِ جمیل ہے۔ مثلاً۔ امانت و دیانت، صداقت و عدالت، شُجاعت و بسالت، شرافت و نجابت، لطافت و نظافت، ذہانت و فراست، قیادت و سیادت منزلت و جلالت، نبُوّت و رِسالت، فصاحت و بلاغت، بشریت و عبُودیت، دعوت و طاعت، عظمت و فضیلت، وجاہت و معصُومیت مرتبت و محبُوبیت، محبّت و عنایت، ہجرت و مُراجعت، رُشد و ہدایت، اُخوّت و مُروّت، رحمت و شفقت، صبر و اِستقامت، جُود و سخا، فقر و غنیٰ صِدق و صفا، ایثار و وفا، علم و حِلم، شُکر و توکّل، عفو و درگزر، تواضع و انکساری اور دُوسری بے شمار صِفات ستُودہ کا احاطہ کیے ہُوئے اسمائے گرامی شامل ہیں۔

● وُہ اسمائے گرامی جن کا تعلّق حُضور اقدس ﷺ کی تعلیمات، اِرشادات، فرمُودات، احکامات اور خُطبات سے ہے۔ مثلاً اِیفائے عہد، دُشمنوں سے حُسنِ سُلوک، حُسنِ

مُعاملات، عیادت و تعزیت کے طریق اور مُروت و مردانگی سے ہے۔ نیز جن میں تبلیغِ اسلام اور اعلائے کلمۃُ الحق کی مساعئ جمیلہ کا ذکر ہے۔

- وُہ اسمائے گرامی جن میں حضور اقدس ﷺ کے اُن احساناتِ عظیم کا ذکر ہے جو اُمت مسلمہ پر ہیں۔ مثلاً قرآن مجید کا تحفۂ بے مثال، اُن کی شفاعت جو روزِ قیامت اُمت کے لئے مختص ہے اور اُن کی شفقت و رحمت جو اُمتیوں کے لئے آس اور اُمید کے دروازے ہمیشہ کھلے رکھتی ہے۔
- وُہ اسمائے گرامی جن میں حضور اقدس ﷺ کے اُن احساناتِ گراں مایہ کا ذکر ہے جو اُن کے دُنیا کے تمام انسانوں اور تمام مخلوقات پر رسُول رب العلمین اور رحمۃ للعلمین ہونے کے حوالے سے ہیں۔
- وُہ اسمائے گرامی جن کا تعلق حضور اقدس ﷺ کی اُن مساعئ جمیلہ سے ہے جو آپ نے اَنتھک محنت اور جدّ وجہد سے دینِ اسلام کی سربلندی کے لئے سرانجام دیں۔
- وُہ اسمائے گرامی جن سے حضور اقدس ﷺ کی دُوسرے انبیاء کرام سے فضیلت و برتری کا پتہ چلتا ہے۔
- وُہ اسمائے گرامی جن سے غزوات، جہاد اور حق و باطل کے فلسفے پر روشنی پڑتی ہے۔
- وُہ اسمائے گرامی جن میں حضور اقدس ﷺ کے معجزات کا ذکرِ جمیل ہے۔ معجزۂ شق القمر، معجزۂ رجعتِ شمس، پتھروں اور کنکریوں کا کلمہ پڑھنا، حیوانات و نباتات کا نیازمندی سے جھکنا اور سلام عرض کرنا۔
- وُہ اسمائے گرامی جو حضور اقدس ﷺ کے کُتبِ سابقہ اور صحائف میں مذکور

تھے اور جن میں آپ ﷺ کی آمد کی بشارت دی گئی۔

- وہ اسمائے گرامی جو حضور اقدس ﷺ کے متعلقات سے ہیں۔
- وہ اسمائے گرامی جو حضور اقدس ﷺ کی قرابت ظاہر کرتے ہیں
- وہ اسمائے گرامی جن میں حضور اقدس ﷺ کی محبوبیت کا عکس جمیل ہے۔

لیکن ہمیں تسلیم کرنا پڑے گا کہ حضور اقدس ﷺ کے تمام اسمائے گرامی کا پتہ لگانا انسانی ذہن کے بس کی بات نہیں ہے۔ صوفیائے کرام نے بجا طور پر سچ کہا ہے کہ جس طرح اللہ تعالیٰ کی صفات کا شمار ہمارے لئے ناممکن ہے اسی طرح حضور اقدس ﷺ کی صفاتِ حمیدہ ہمارے شمار سے باہر ہیں۔ ؎

دفتر تمام گشت و بپایاں رسید عُمر
ما ہمچناں در اوّلِ وصفِ تو ماندہ ایم

## ۲۱-اسماءُ النبی صلی اللہ علیہ وسلم سابقہ کُتب و صحائف میں

سابقہ کُتب آسمانی اور صحائف میں حضور اقدس ﷺ کی آمد کی بشارت بھی دی گئی اور اُن کے کئی اسمائے مبارک کا ذکر اور اُن اسماء مبارکہ کی کچھ تفصیل یوں ہے۔

| نام | کیفیت |
|---|---|
| ۱- ابرقیطس | برقیطس کے معنوں میں |
| ۲- برقیطیس | بحوالہ ابنِ اسحٰق رومی زبان میں بمعنی محمد ﷺ |
| ۳- بارقلیط | فارقلیط کے معنوں میں |

| | |
|---|---|
| ۴۔ حاتم | کُتبِ سابقہ میں۔ بقول قاضی عیاض رحمتہ اللہ کعب احبار رضی اللہ عنہٗ نے حکایت کی کہ حاتم سے مُراد ہے کہ تمام انبیاء سے صُورت و سیرت میں بہتر۔ |
| ۵۔ حِبنطا | اِسمِ انجیلی بمعنی فارق۔ جو حق و باطل کے درمیان لکیر کھینچ دے۔ اور بمعنی مُحافظِ حرم |
| ۶۔ حمطایا | کُتبِ سابقہ میں بمعنی مُحافظِ حرم |
| ۷۔ حمیاطا | کُتبِ سابقہ میں بمعنی مُحافظِ حرم اور حرم سے شرک دُور کرنے والا |
| ۸۔ | کُتبِ سابقہ میں۔ بقول قاضی عیاض رحمتہ اللہ حضرت کعب احبار رضی اللہ عنہٗ حکایت کی کہ خاتم وُہ ہوتا ہے جو سلسلۂ نبوت کو ختم کرے۔ |
| ۹۔ رکنُ المتواضعین | ہمارے پیارے نبی ﷺ کو شعیا علیہ السلام کے صُحف میں یہ نام دیا گیا ہے۔ |
| ۱۰۔ حاط حاط | زُبُور میں بمعنی مُعزّز اور بُزرگ ہستی۔ |
| ۱۱۔ رُوحُ الحق | ثعلب کہتے ہیں اِنجیلی نام فارقلیط کے یہی معنی ہیں۔ |
| ۱۲۔ رُوحُ القُدس | اِنجیلی نام فارقلیط کے یہی معنی ہیں۔ |
| ۱۳۔ طاب طاب | تورات میں بمعنی طیّب |
| ۱۴۔ فارقلیط | عطار رحمۃُ اللہ علیہ کی تحقیق کے مُطابق اس |

کے معنی احمد یا ہادی یا رُوحُ الحق کے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۵۔ فارقلیطس | بمعنی فارقلیط |
| ۱۶۔ قدمایا | تورات میں۔ بقول زرقانی رحمۃ اللہ علیہ بمعنی اوّل |
| ۱۷۔ قثم | |
| ۱۸۔ کنندیدہ | زبُور میں بمعنی علامہ آیا ہے۔ |
| ۱۹۔ سرخلیطس | بزبان سُریانی بمعنی مُحمّد(صلی اللہ علیہ وسلم)۔ زرقانیؒ |
| ۲۰۔ ماد ماد | ابنِ قیم رحمۃُ اللہ علیہ نے جلاء الافہام میں تحریر کیا ہے کہ تورات میں حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کے ذکر میں ہے کہ ان کی نسل میں بارہ عظیم انسان پیدا ہوں گے۔ اس میں ایک عظیم انسان کا نام ماد ماد ہوگا۔ ابنِ قیم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ماد ماد سے مُراد ہمارے نبی علیہ السلام ہیں |
| ۲۱۔ ماذ ماذ | ماذ ماذ اور ماد ماد۔ یہ دونوں اسمار صُحفِ ابراہیم اور تورات میں بمعنی طیّب اور طیب آئے ہیں۔ |
| ۲۲۔ مُشَفّح | سُریانی زبان میں بمعنی حمد۔ زرقانی رحمۃُ اللہ علیہ |
| ۲۳۔ مُشَفّح | صُحف مُتقدّمہ میں بمعنی زاہی وحمد |
| ۲۴۔ مُقدّس | قاضی عیاض رحمۃُ اللہ علیہ نے اپنی کتاب |
| ۲۵۔ متوکّل | شفار شریف میں فرمایا کہ کُتب سابقہ میں حُضور |

| | |
|---|---|
| ۲۶- مختار | اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے اسمائے گرامی مُتوکل مُختار |
| ۲۷- مقیمُ السنّۃ | مقیمُ السنّۃ، رُوحُ الحق، رُوحُ القُدُس، اور مُقدّس مذکور ہیں۔ |
| ۲۸- مُنحمنّا | بحوالہ ابن اسحٰق رحمۃُ اللہ علیہ سُریانی زبان میں بمعنی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہیں اور انجیل میں بمعنی سُتُودہ صفات وارِد ہے۔ |
| ۲۹- مُعَمَّم | کُتب سابقہ میں بمعنی تاج اور عمامہ کے۔ |
| ۳۰- مُوذ مُوذ | بمعنی ماذ ماذ — اور نجات دہندہ |
| ۳۱- مومل | بحوالہ ابنِ اسحٰق تورات میں بمعنی مرحوم |
| ۳۲- میذ میذ | کُتب سابقہ میں بمعنی ماذ ماذ |
| ۳۳- یُوذ یُوذ | تورات میں راجح ماذ ماذ |
| ۳۴- بدرِ باہر | زرقانی رحمۃُ اللہ علیہ نے کتاب قصص کِسائی |
| ۳۵- بحرِ زاخر | سے یہ پیش گوئی نقل کی ہے کہ اللہ تعالٰے |
| ۳۶- نجمِ زاہر | نے مُوسیٰ علیہ السلام کو فرمایا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے اسماء بدرِ باہر، نجمِ زاہر، اور بحرِ زاخر ہیں۔ |

حضرت کعب احبار سے روایت ہے کہ حواریوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے عرض کیا کہ "اے رُوح اللہ! کیا ہمارے بعد اور بھی کوئی اُمت ہے" فرمایا ہاں! حضرت احمد مجتبےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت، آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی اُمت کے لوگ حُکماء، عُلماء، ابرار، اتقیاء ہوں گے۔ فقر میں نائب انبیاء ہوں گے۔

اللہ تعالےٰ سے تھوڑے رزق پر راضی ہوں گے۔ اللہ تعالےٰ اُن سے تھوڑے عمل پر راضی ہو جائیں گے۔

دل یحیٰے میں ارماں رہ گئے جس کی زیارت کے
لب عیلٰے پہ آئے وعظ جس کی شانِ رحمت کے
وُہ دِن آیا کہ پُورے ہو گئے تورات کے وعدے
خُدا نے آج ایفا کر دیئے ہر بات کے وعدے
نظر آئی بالآخر معنیٔ انجیل کی صُورت
وَدیعت ہو گئی اِنسان کو تکمیل کی صُورت

۲۲- آسمانوں میں اَسماءُ النّبی صلی اللہ علیہ وسلم کیا ہیں۔؟ بحوالہ معارجُ النبوت

آسمانوں میں حُضُور اقدس ﷺ کے اَسمائے گرامی یوں ہیں۔

۱- حُضُور اقدس ﷺ کا اِسم گرامی آسمانِ دُنیا پر مُجتبےٰ ہے۔

۲- حُضُور اقدس ﷺ کا اِسم گرامی دُوسرے آسمان پر مُرتضےٰ ہے۔

۳- حُضُور اقدس ﷺ کا اِسم گرامی تیسرے آسمان پر مُزکّی ہے۔

۴- حُضُور اقدس ﷺ کا اِسم گرامی چوتھے آسمان پر مُجیب ہے۔

۵- حُضُور اقدس ﷺ کا اِسم گرامی پانچویں آسمان پر مُحبّب ہے۔

۶- حُضُور اقدس ﷺ کا اِسم گرامی چھٹے آسمان پر مظہر ہے۔

۷- حُضُور اقدس ﷺ کا اِسم گرامی ساتویں آسمان پر مُقرّب ہے۔

۲۳- زمینوں میں اسماءُ النّبی صلی اللہ علیہ وسلم کیا ہیں۔؟ بحوالہ معارجُ النبوت

زمینوں میں حُضُور اقدس ﷺ کے اسمائے گرامی یُوں ہیں۔

۱۔ حضورِ اقدس ﷺ کا اِسم گرامی طبقۂ اُولیٰ میں مُعظّم ہے

۲۔ حضورِ اقدس ﷺ کا اِسم گرامی دُوسری زمین پر مُتجلّی ہے۔

۳۔ حضورِ اقدس ﷺ کا اِسم گرامی تیسری زمین پر مُحِب ہے۔

۴۔ حضورِ اقدس ﷺ کا اِسم گرامی چوتھی زمین پر مُشرّف ہے۔

۵۔ حضورِ اقدس ﷺ کا اِسم گرامی پانچویں زمین پر مُطہّر ہے۔

۶۔ حضورِ اقدس ﷺ کا اِسم گرامی چھٹی زمین پر امینُ اللہ ہے۔

۷۔ حضورِ اقدس ﷺ کا اِسم گرامی ساتویں زمین پر نُورُ اللہ ہے۔

۲۴۔ اِسم گرامی صلی اللہ علیہ وسلم کیسی کیسی بُلندیوں پر: حضورِ اقدس ﷺ کا اِسم گرامی ساقِ عرش پر حبیبُ اللہِ کرسی کی پیشانی پر رَسُولُ اللہِ لوحِ محفوظ پر صفیُّ اللہِ اور شجرِ طوبیٰ کے اَوراق پر صَفوۃُ اللہِ ہے۔

ابُو نعیم حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہٗ سے روایت کرتے ہیں کہ حضورِ اقدس ﷺ نے فرمایا کہ جنّت کا کوئی پتّہ ایسا نہیں ہے کہ جس پر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللہِ نہ لکھا ہو۔

ابنِ عساکر حضرت جابر رضی اللہ عنہٗ سے روایت کرتے ہیں کہ حضورِ اقدس ﷺ نے فرمایا کہ جنّت کے دَروازے پر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللہِ لکھا ہُوا ہے۔

۲۵۔ اسماء النّبی صلی اللہ علیہ وسلم مختلف مقامات اور احوال کے حوالے سے:

حضرت امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضورِ اقدس ﷺ کے اسمائے گرامی ہر طبقہ کے لئے مُختلف ہیں اور ہر جنس میں جُداگانہ ہیں۔ آپ ﷺ کی ہر مقام

پر ایک خاص تجلی اُترتی ہے اور جس جگہ جس صفت کا ظہور ہوتا ہے اُس کے مناسب وہاں پر حضور اقدس ﷺ کا اِسم گرامی ہوتا ہے۔ یہی روایت حضرت حسین بن محمد الدامغانی اپنی کتاب شوق العروس فی انس النفوس میں حضرت کعب احبار سے نقل فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کے اسمائے گرامی مختلف طبقات اور مختلف مقامات کے حوالے سے کچھ یوں ہیں۔

۱۔ اہل جنت کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالکریم ہے۔

۲۔ اہل النار کے ہاں آپ ﷺ کا اسم گرامی عبدُالجبار ہے۔

۳۔ اہل عرش کے ہاں آپ ﷺ کا اسم گرامی عبدُالحمید ہے۔

۴۔ ملائکہ کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالمجید ہے۔

۵۔ جُملہ انبیاء کے ہاں آپ ﷺ کا اسم گرامی عبدُالوہاب ہے۔

۶۔ بَر والوں کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالقادر ہے

۷۔ بحر والوں کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالمہیمن ہے۔

۸۔ شیاطین کے ہاں آپ ﷺ کا اسم گرامی عبدُالقہار ہے۔

۹۔ جنوں کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالرحیم ہے۔

۱۰۔ پہاڑوں کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالخالق ہے۔

۱۱۔ مچھلیوں کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالقدوس ہے۔

۱۲۔ ہوام کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالغیاث ہے۔

۱۳۔ وُحوش کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالرزاق ہے۔

۱۴۔ سباع کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالسلام ہے۔

۱۵- بہائم کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالمؤمن ہے۔

۱۶- طیُور کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عبدُالغفار ہے۔

۱۷- تورات میں آپ ﷺ کا اِسم گرامی مُوذ مُوذ ہے۔

۱۸- زُبُور میں آپ ﷺ کا اِسم گرامی فارِق ہے۔

۱۹- انجیل میں آپ ﷺ کا اِسم گرامی طاب طاب ہے۔

۲۰- باقی صحائف میں آپ ﷺ کا اِسم گرامی عاقب ہے۔

۲۱- کُفار کے ہاں آپ ﷺ کا اِسم گرامی امین ہے۔

۲۲- مؤمنین کے ہاں آپ ﷺ کے اِسم گرامی مُحمّد اور احمد ہیں۔

۲۳- اَللہ تعالےٰ کے ہاں آپ ﷺ کے اَسمائے گرامی طٰہٰ اور یٰسین ہیں۔

ابوالکلام آزاد رحمۃ اللہ علیہ نے حضُور اقدس ﷺ کے وُجودِ مُقدس کی لاانتہائیت کے حوالے سے کیا خُوب تحریر کیا ہے۔

"آپ کو معلُوم ہے کہ اِس موضُوع کی اہمیت اُجاگر کرنے کے لِئے اہمیّت کا لفظ کافی نہیں ہے۔ لاانتہائیت کا کیا حال ہے؟ جس وُجُودِ مُقدس کے تذکار کے لِئے ہم جمع ہُوئے ہیں تاریخ انسانیت کی کامل تیرہ صدیاں اُس پر گزر چکی ہیں اور شاید کوئی اِنسانی ہستی اِس ذاتِ گرامی کے سوا ایسی نہیں گزری جس کے تمام گوشہ ہائے زندگی کا عقلِ اِنسانی نے اِس قدر سُراغ لگایا ہو جس قدر اِس مُقدس و عظیم الشان ہستی کے لِئے لگایا جا رہا ہے۔ مگر داستانِ حیات اِس ذاتِ گرامی کی ہُنوز نامکمل ہے۔ وُجُودِ مُقدس کا پتہ لگانے کے لِئے سمندر کی موجوں کو ایک کوزہ میں اور دریاؤں کی روانی کو ایک قطرے میں بند کیا جا سکتا ہے تو شاید ہی کوئی کھوج لگا سکے۔"

## ۴۱- اَسماءُ النّبی صلی اللہ علیہ وسلم کی دُرود و سلام میں آمیزش کیوں؟

اعلیٰ منازلِ وادیٔ عشق سے جُڑی ہُوئی ہیں بلکہ یُوں کہیئے کہ وادیٔ عشق ہی کی گزرگاہیں

اعلیٰ درجات و منازل کی نشان راہ ہیں۔ لیکن اِس کا کیا علاج کہ عقل ہمیشہ اِس گھات میں لگی رہتی ہے کہ شکوک شبہات میں قلب و ذہن کو اُلجھائے رکھے۔ اِس ضمن میں بعض ذہنوں میں شکوک جنم لیتے ہیں۔ اور یہ سوال اُبھرتا ہے کہ کوئی عام سا مروجہ دُرود شریف تو پڑھا ہی جاتا ہے پھر اَسمائُ النبی ﷺ کے اِضافے کے ساتھ دُرود شریف پڑھنے سے مزید کیا حاصل ہوتا ہے۔ طویل بحث میں پڑھنے کی بجائے مختصراً عرض خدمت ہے۔

۱۔ جنگ بدر میں مٹھی بھر بے سروسامان صحابہ کرام نے حضور اقدس ﷺ کی قیادت میں کفارِ مکہ کے مدِ مقابل جس جاں فروشی، جاں نثاری اور فداکاری کا بے مثال مظاہرہ کیا وُہ تاریخ اسلام میں بابِ عشق کا پہلا اجتماعی سنہری عنوان ہے۔ اِسی لیے بعض محدثین نے لکھا ہے کہ شرکائے بدر اصحابۃُ الاکرمین رضی اللہ عنہم کے اسمائے گرامی جو بخاری شریف میں درج ہیں، پڑھنے کے بعد دعا مانگی جائے تو قبولیت کے گہرے سائے جلوہ فگن ہوں گے۔

۲۔ حضرت حافظ امام سخاوی رحمۃُ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مدینہ منورہ کے سات فقہا، جن کا شمار مقربانِ اِلٰہی میں ہوتا ہے اَولیاء اللہ تھے اَور اِس لحاظ سے اُن کے اَسمائے گرامی بڑے مبارک ہیں کہ کھانے پینے کی چیزوں (گندم وغیرہ) میں ان فقہا و اَولیاء اللہ کے نام کاغذ پر لکھ کر رکھ دیئے جائیں تو اِس سے بڑی برکت ہوگی۔ یہ ہر آفتِ ظاہریہ سے محفوظ ہوں گی۔ اپنے پاس رکھنے سے ہر آفت سے اَمان ہوگی۔ دَردِ سر زائل ہوگا۔ وغیرہ وغیرہ۔ وُہ سات نام درج ذیل ہیں۔

سعید بن المسیّب، عُروہ بن زُبیر، قاسم بن محمّد، ابُوبکر بن عبدُ الرحمٰن، خارجۃ بن زید، عبیداللہ بن عبداللہ، سُلیمان بن یسار۔

۲۔ اِس طرح مُحدِّثین و اَولیاء اللہ کے مُشاہدات و تجربات کے پیشِ نظر اَسمائے اصحابِ کہف کے بہت سے فوائد ہیں۔ جس میں سے چند فوائد کچھ یوں ہیں۔

حصُولِ ہر مطلب، بھاگتے ہُوئے کی واپسی، آگ لگی ہو تو اس میں ڈالنے سے وُہ بُجھ جائے گی یا کم ہو جائے گی۔ بچّے کا رونا، کھیت کی آبادی و حفاظت، دردِ سر، دردِ زہ میں آسانی، غنا و ترقی، حفاظتِ مال وغیرہ۔

۴۔ اہلِ طریقت اپنے عقیدت مندوں اَور مُریدین کو شجرۂ طریقت پڑھنے کی تلقین کرتے ہیں تاکہ اُس کڑی میں پروئے ہُوئے مشائخِ طریقت کے اَسماء گرامی پڑھنے سے نسبت قوی ہو اَور پڑھنے کی برکت سے فیُوضات حاصل ہوں۔

پس جب صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین، اَولیاء اللہ اَور اصحابِ کہف کے ناموں کی برکات سے اللہ تعالےٰ رحمتوں اَور مہربانیوں کے دَروازے کھول دیتے ہیں تو حضُور اقدس ﷺ کے اسماء مُبارکہ کی برکات کا شُمار تو یقیناً ہمارے حدو حساب سے باہر ہے۔ اَب مندرجہ بالا اسماء گرامی کے پَس منظر میں حضُور اقدس ﷺ کی ذاتِ گرامی کا تصوُّر کیجئے۔ وہ ذاتِ گرامی جو جانِ حُسنِ ازل ہیں۔ جو بہارِ صُبحِ وُجُود ہیں۔ جو مقصُودِ نظر ہیں۔ جو مقصُودِ کائنات ہیں جو وجہِ وُجُودِ کائنات ہیں۔ جو باعثِ تخلیقِ کائنات ہیں جو محبُوبِ الٰہی اَور حبیبِ الٰہی ہیں۔ جب اُس ذاتِ گرامی کے غُلاموں اَور غُلام غُلامانِ محمّد ﷺ کے اَسمائے گرامی پڑھنے سے اللہ تعالےٰ کی برکات کا سایہ نصیب ہو جاتا ہے تو پھر اُن فیُوض و برکات کا اندازہ ہم کیسے کر سکتے ہیں جو اَسماء النبی ﷺ میں مُضمر و مخفی ہیں اَور جن کے پڑھنے

سے اللہ تعالیٰ کے الطاف و عنایات کے دروازوں کا کھلنا، اسرارِ الٰہیہ کے پردوں کا اُٹھنا اور حضور اقدس ﷺ کی خصوصی نظرِ عنایت میں آنا یقینی بات ہے اور یہ بھی ذہن میں رکھیں کہ دُرود و سلام میں اسماء النبی ﷺ کو مِلا کر پڑھنا بھلا نُورٌ علیٰ نُور سے کم کیسے ہو سکتا ہے۔؟

۴۲۔ **جدید انداز کے دُرود و سلام کے فضائل**: اِس جدید اور دلکش انداز سے دُرود و سلام پڑھنے کا فائدہ یہ ہے کہ دُرود خواں کو حضور اقدس ﷺ کے کئی مقاماتِ بلند کا علمی اِدراک ہوتا ہے اور اُسے حضور اقدس ﷺ کے بے شمار مراتبِ عالیہ کا اِستحضار ہوتا ہے۔ اُس کی وجہ یہ ہے کہ اکثر اسماء نبویہ میں اُن مقاماتِ بلند اور مراتبِ عالیہ میں ایسے رمز و کنایہ میں ڈوبے حسیں اِشارے مِلتے ہیں جو حضور اقدس ﷺ سے مختص ہیں۔ مثال کے طور پر شفاعتِ کبریٰ، دُعائے ابراہیم علیہ السلام، بشارتِ عیسیٰ علیہ السلام، حضور اقدس ﷺ کا امامُ الانبیاء ہونا اور حضور اقدس ﷺ کی یہ سرفرازی کہ وہ امام الرسل ہیں۔ ایسے مقاماتِ جلیلہ نبویہ ﷺ جب نہاں خانۂ قلب میں مستحضر و متمثل ہوتے ہیں۔ تو اِس سے ہماری دلائل و منطق میں گھری عقل کی گرہیں کھلتی ہیں اسماء النبی ﷺ کا وِرد ایسا نُورِ مُبین ہے جو اصل میں دُرود و سلام کے ساتھ پیوستہ ہے اور جس کے پڑھنے کی برکاتِ عظیمہ وافر و زائد اور الگ ہیں۔

اسماء مبارکہ دَر حقیقت حضور اقدس ﷺ کی صفاتِ مدح ہیں اور القابِ کمال ہیں اور کون نہیں جانتا کہ حضور اقدس ﷺ کی مدح اللہ تعالیٰ کی رضا کا نہایت اعلیٰ زِینہ ہے اور اِنسان کے ازلی دُشمن شیطان کی ذِلت

اور رُسوائی کا باعث ہے۔

یہ دِل کش جدید طریقہ حضور اقدس ﷺ کی ثنائے کامل پر مشتمل ہے اور یہ اتنی جامع ثنائے مصطفےٰ ہے کہ نہایت طویل عبارات پر مشتمل ثنائے مصطفےٰ کا اِن اسماء مبارکہ کے مُقابل و برابر ہونا مُشکل ہے۔

مشہور قول ہے۔ کُلُّ جَدِیْدٍ لَذِیْذٌ وَّکُلُّ لَذِیْذٍ مُرِیْحٌ یعنی ہر جدید چیز لذیذ ہے اور ہر لذیذ چیز راحت افزا ہے۔ اِس لحاظ سے یہ جدید دُرُود و سلام نہایت دِل کش ہیں۔ بُلند مقاماتِ نبویہ کا اِستحضار اور تصوُّر دُرود خواں کو بوقت دُرُود و سلام کثرتِ دُرود و سلام کی ترغیب دیتا ہے اور اُسے دُرُود و سلام کی مُداومت کا ایسا مُشتاق بنا دیتا ہے اور ایسی نشاط انگیز لذت سے آشنا کر دیتا ہے کہ اُسے تکثیرِ دُرُود و سلام کے وقت تھکن، تھکاوٹ اور گراں باریٔ مشقت کا اِحساس نہیں ہوتا۔ اُس کی وجہ کچھ یُوں ہے۔ کہ دُرُود خواں کو کامل اِستحضار اور تصوُّرِ قلبی کے پیشِ نظر یہ حقّ الیقین حاصل ہو جاتا ہے کہ ہمارے پیارے مُرشد و مولا سید الکونین ﷺ بے مثال بُلند درجات اور بے نظیر و برتر مراتب عالیہ کے مالک ہیں اور یہی وہ شے اُس دُرُود خواں کے اِس اِحساس کو مزید تابناکی بخشتی ہے کہ کثرت دُرُود و سلام کے لیے ہمیشگی کی روشن راہ اِختیار کی جائے اور اس راہِ رضا اور وادیٔ عشق و بقا میں مُشقت کے سنگِ گراں کو تنکے سے زیادہ اہمیت نہ دی جائے۔

ہر ایک اسم مُبارک دُرُود و سلام پڑھنے کی ترغیب دِلانے کے لئے ایک قوی علت ہے۔ اور یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں ہے کہ اس کو ہمیشگی سے اختیار

کرنے کے لئے نہایت محکم سبب ہے۔ دُرود خواں محسوس کرتا ہے کہ ہر اسم جدّتِ معنیٔ لطیف کا ایک نیا عُنوان ہے۔ اور جو حُضور اقدس ﷺ کی بارگاہِ عالیہ میں دُرود و سلام کی سوغات بھیجنے کی پُکار پکار کر والہانہ دعوت دیتا ہے۔

اہلِ علم و دانش سے یہ بھی پوشیدہ نہیں ہے کہ فضائل دُرود و سلام سے قطع نظر، اسماء مُبارکہ کا ذِکرِ جمیل دُرود خواں کے دِل میں محبّتوں کے گلاب کھِلا کر وُہ جلوہ گری عطا کرتا ہے جو حُضُور اقدس ﷺ کے ساتھ رُوحانی رابطے کی عشق پیچاں کو مضبوط پیوستگی بخشتا ہے۔

دُرود خواں کے دِل کے اُفق پر یہ بُلند مقاماتِ نبویہ و مناقبِ مُصطفویہ جُھکے بادلوں کی طرح سایہ فگن رہتے ہیں۔ انوار کی برکھا برستی رہتی ہے اور پھر ایسے دُرود خواں کی خُوش نصیبی کے کیا کہنے کیونکہ اُس کے لئے تو بے مثال رُوحانی لذّت و سکُون کی لازوال دولت دونوں جہانوں کے لئے رقم کر دی جاتی ہے۔

یہی کثرتِ دُرود و سلام، دُرود خواں کو ایک اور بلند تر مقام پر پُہنچاتا ہے۔ اور یہ وُہ مقامِ ثانی ہے جہاں سچے عشّاقانِ مُصطفےٰ ﷺ اور مُکمل شیدایانِ مُجتبےٰ ﷺ کا ہر دم ہجوم رہتا ہے۔ ایسا مقام جہاں ممدُوح صاحبِ کمالات ﷺ مقناطیس کی طرح ہجُومِ عاشقاں کو اپنی طرف کھینچ لیتے ہیں۔

پھر یہ مقامِ ثانی دُرود خواں کو اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم اور اُس کی توفیق سے اُسے مقاماتِ اِحسان میں سے اُس مقام پر پُہنچا دیتا ہے جسے مقامِ اطمینان کا نام دیا جاتا ہے۔ ذرا وُہ قولِ ابراہیم علیہ السّلام ذہن میں لائیں جب حضرت ابراہیم علیہ السّلام نے اللہ تعالےٰ کی بارگاہ میں عرض کی کہ اے مالکِ کُل جہاناں یقین کامل تو ہے

لیکن اس واسطے چاہتا ہوں کہ اطمینان ہو میرے دل کو قَالَ بَلٰى وَ لٰكِنْ لِّيَطْمَئِنَّ قَلْبِي ۔ یہیں وہ قلب سلیم عطا ہوتا ہے تو دُرُود خواں حق الیقین کی حد تک جا تا ہے، کہ دُرُود وسلام کی سوغات پیش کرتے وقت اِن معطر اسمائے مُبارکہ کا ذِکر دِلوں میں ایک ایسی قندیلِ نُور روشن کرتا ہے کہ جس سے سینوں میں کُشادگی اور دِلوں میں اِطمینان کی لازوال دولت سمٹ آتی ہے اور دُرُود خواں محسوس کرتا ہے کہ گویا سکینہ ربّانیہ اُس کے قلب پر نازِل ہو رہا ہے اور اللہ تعالیٰ کی رحمتِ خاصہ اُس کے سَر پر انوار کی بارِش برسا رہی ہے۔

الغرض تمام اسمائے نبویہ نے بہ اِعتبارِ لُغوی دَلالتِ نبوی، بہ اعتبار دَلالتِ مُطابقی، بہ اِعتبار دَلالتِ تضمنی بہ دَلالتِ اِلتزامی اور بہ اعتبارِ دَلالتِ تعریفی مُتعدد انواعِ سیرتِ نبوی ﷺ کا حسین ہالہ کیا ہُوا ہے۔ اور تمام اسمائے نبویہ فضائل وشمائل محمّدیہ اور خصائص مُصطفےٰ کو اُجاگر کرتے ہیں اور مستُور حقائقِ دِینیہ، لطیف دقائقِ علمیہ، مراتبِ محمودہ ابدیہ اور بُلند درجاتِ سرمدیہ کو آشکارا کرتے ہیں؛ عالَمِ شہادت وعالَمِ غیب کے مخفی اسرار کو عیاں کرتے ہیں اور عالَمِ قدوس اور عالَمِ جبروت کے اُمورِ پوشیدہ کو اُجاگر کرنے میں مددگار ثابت ہوتے ہیں۔

تمام اسمائے نبویہ حُضُور اقدس ﷺ کے سید الرُّسل اور افضلُ البشر ہونے کے حوالے سے بُراہینِ قطعی کی سَند رکھتے ہیں اور اِس صداقت کو واضح دلائل سے ثابت کرتے ہیں کہ حُضُور اقدس ﷺ اللہ تعالےٰ کی بارگاہِ عالیہ میں سب سے زیادہ معظّم، سب سے زیادہ مُکرّم اور سب سے زیادہ مُقرّب و محبوب ہیں۔ لہٰذا جو دُرُود خواں اسماءُ النبی ﷺ کے معانی پر غور و تدبّر کرتے ہیں اور حُضُور اقدس ﷺ

کی سیرتِ پاکیزہ اور اُن کے شمائل و فضائل کے بے شُمار انواع و اصناف کی گہرائی میں اُتر کر غواصی کرتے ہیں وُہ عظیم علمی و رُوحانی برکات اور حلاوتِ ایمانی بے مثال کی سعادتِ لازوال کا عَلَم تھامے ساحلِ مُراد کو یقیناً پا لیتے ہیں۔۔۔

۴۳۔ دُرُود شریف کیا ہے۔؟ نشاطِ رُوح ہے، نغمۂ جاں فزا ہے، صُبحِ خنداں ہے، نویدِ بہاراں ہے، بہارِ جاوِداں ہے، وجدان کا اُٹھتا بادل ہے۔ عشق کا بہتا دھارا ہے۔ عرفان و آگہی کی اُمڈتی برستی گھٹا ہے، مچلتے احساسات کی شیریں جُوئے بار ہے، محبّت کی مُترنّم ابدی آبشار ہے۔ زمینِ دل کی آبیاری دُرُود شریف سے ہوگی تو یہاں بہار خیمہ زن ہوگی۔ چار سُو نکہتوں کے گُلاب کِھل اُٹھیں گے۔ ڈالیاں شگوفوں سے لَد جائیں گی۔ کونپلیں انگڑائی لے کر نیا لِباس زیبِ تن کریں گی۔ شاخساریں پتّوں سے ڈھک جائیں گی۔ رَوِش رَوِش پھُولوں کے گجرے پہنے گی۔ خُوشبُو کے مست جھونکے فضاؤں میں پھیل جائیں گے اور اُمید کی چاندنی دِل کے سُونے آنگن میں یُوں اُتر آئے گی جس طرح جھیلوں اور دریاؤں کی گہرائیوں میں چاند اُترتا ہے اور اشکِ ندامت کے وُہ نایاب خزینے آنکھوں میں رَچ بس جائیں گے کہ جن کی خریدار خُود رحمت ہوتی ہے۔ پھر یہ دُنیا بھی اپنی ہے اور وُہ دُنیا بھی۔

یارب تو کریمی و رسولِ ﷺ تو کریم
صد شکر کہ ہستیم میانِ دو کریم

۴۴۔ رُوح کی تابانیاں:۔ دُرُود شریف روزانہ پڑھنے سے رُوح ظُلمتوں سے نجات پا کر نُور کی طلعتوں کی طرف سفرِ محبّت کیسے طے کرتی ہے۔ اِس کا اظہار

شہاب نامہ میں قدرت اللہ شہاب رحمۃ اللہ علیہ نے نہایت دِل نشین انداز میں کیا ہے۔

"دُرود شریف نے میرے وُجود کے سارے کے سارے اُفقوں کو قوسِ قزح کی لطیف رِداؤں میں لپیٹ لیا۔ گھپ اندھیروں میں مہین مہین سی شعاعیں رَچ گئیں، جنہیں نہ خوف و ہراس کی آندھیاں بُجھا سکتی تھیں نہ اَفکار و حوادث کے جھونکے ڈگمگا سکتے تھے۔ تنہائی میں انجمن آرائی ہونے لگی۔ بھری محفل میں حُجروں کی خلوت سما گئی۔ دِل شاد، رُوح آباد، جسم گویا کششِ ثقل سے بھی آزاد ۔۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ دُرود شریف کی برکت سے پردہ خیال پر ایک بابرکت ذات کے ساتھ قُربت کا اِحساس جاری و ساری رہتا تھا، جس کے پاؤں کی خاک اغواث و اقطاب اور اوتاد و ابدال کی آنکھ کا سُرمہ۔ جس کے قدموں میں دُنیا کامران اور عقبیٰ بھی بامُراد، جس کے ذِکر کے نُور سے عرش بھی سربلند اور فرش بھی سرفراز، جس کا ثانی نہ پہلے پیدا ہُوا نہ آئندہ کبھی ہوگا۔ اور جس کی آفرینش پر ربُّ البدیعُ الخالقُ الباریُ المُصوِّر نے اپنی صناعی کی پُوری شان تمام کر دی۔"

بَلَغَ الْعُلٰی بِکَمَالِہٖ کَشَفَ الدُّجٰی بِجَمَالِہٖ

حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَآلِہٖ

**۴۵۔ آدابِ تلاوتِ دُرود و سلام:۔** ہر مُلک کا اپنا دستورُالعمل اور اپنا آئین ہوتا ہے جس کی بُنیاد پر ایک مربُوط نظامِ حکومت وُجود میں آتا ہے۔ سب سے اچھا شہری وُہی شُمار ہوتا ہے جو اُس دستُور اور اُس کے ذیلی قوانین اور ضوابط کی پابندی کا مُکمل اِحترام کرتا ہے۔ اِسی طرح جہانِ محبت کا اپنا آئین

ہے۔ اس کے قوانین اور ضوابط کا اپنا دائرہ کار ہے۔ اور اس کے اپنے آداب ہیں۔ جہانِ عشق کے باسی جب تک ان آداب کو ملحوظِ خاطر نہ رکھیں گے محبّت کی اعلیٰ منزلوں اور رفعتوں کو نہ پا سکیں گے۔ دُرود خواں کو چاہیے کہ تعمیلِ حکمِ الٰہی اور تقلیدِ الٰہی کرتے وقت دُرود شریف اُس کی بارگاہِ عالیہ میں ادب و تقدیس کے دل نواز قرینے سے پیش کرے۔ وارفتگی اور شیفتگی میں بھی ادب و احترام کو مقدم رکھا جائے۔ تلاوتِ دُرود شریف اور جذب و عقیدت میں حُسنِ توازن قائم رہے۔ ادائیگی حکمِ الٰہی اور جذب و احساسات کے درمیان جمالِ تناسب کا حسین رچاؤ ہو اور بقول علامہ اقبال ؎

بہ ضبط جوشِ جنوں کوش در مقامِ نیاز
بہ ہوش باش و مرو با قبائے چاک آں جا

ترجمہ:۔ اپنے جوش جنوں پر ضبط رکھ، یہ مقامِ نیاز ہے
ہوش میں رہ، یہاں قبا چاک نہ کر

عجز و نیاز جہانِ محبّت کا پہلا قرینہ ہے۔ جہانِ محبّت کی معطر دہلیز تک رسائی سرِ عجز و نیاز جھکانے سے ہی حاصل ہوگی۔ کیونکہ "ادب پہلا قرینہ ہے محبّت کے قرینوں میں"۔

اَدِّبُوا النَّفسَ اَیُّھَا الاَصحَابُ
کَالطُّرُقِ العِشقِ کُلِّھَا آدَابُ

اے لوگو اپنے آپ کو ادب سکھاؤ کیونکہ
عشق کے تمام انداز مکمل ادب پر منحصر ہیں

ادب خود بخود عجز و نیاز سکھاتا ہے درود خواں پر یہ احساس طاری ہونا چاہیے کہ قلب و ذہن اُس ہادیٔ دو عالم ﷺ کی غلامی پر نازاں ہے اور اُس در کا گدائی ہے۔ اور آنکھ اُس پیکرِ حُسن و زیبائی کے دیدار کی تمنائی ہے۔ کیف کی محوی بھی ہو۔ اور حسرتِ نظارہ کی کسک بھی، فراق کا قلق بھی ہو اور آرزوئے دید کی اُمّید بھی، اپنی ذہنی ناداری اور کم مایگی کا احساس یوں ہو کہ ؎

ہزار بار بشویم دہن زمشک و گلاب
ہنوز نامِ تو گفتن کمالِ بے ادبی ست (عرفی شیرازی)

حضرت قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ اسی حوالے سے رُوحِ ایماں ﷺ کی عظمت و محبّت کے معیار بارے اپنی شہرۂ آفاق تصنیف شفاء شریف میں یوں رقم طراز ہیں۔

وَاعْلَمْ اَنَّ حُرْمَةَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ مَوْتِهٖ وَتَوْقِیْرِهٖ وَتَعْظِیْمِهٖ لَازِمٌ کَمَا کَانَ حَالَ حَیَاتِهٖ وَذٰلِكَ عِنْدَ ذِکْرِهٖ حَدِیْثِهٖ وَسُنَّتِهٖ وَسَمَاعِ اسْمِهٖ وَسِیْرَتِهٖ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

ترجمہ: جان لو! بیشک نبی کریم ﷺ کی عزت و حُرمت اور آپ کی تعظیم و توقیر آپ کی وفات کے بعد بھی اُسی طرح ضروری و لازم ہے جس طرح کہ آپ کی ظاہری حیات میں ضروری و لازم تھی، اس کا اظہار خصوصاً آپ کے ذکرِ مُبارک اور آپ کی سیرتِ طیبہ کے سُننے کے وقت ہونا چاہیے۔

حضرت شاہ عبد الحق محدّث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ آدابِ دُرود شریف کے حوالے سے مدارج النّبوّت میں یوں گوہر فشاں ہیں۔

"ذکر کُن اُورا و دُرُود بفرست بر وئے علیہ السّلام و باش در حال ذکر گویا حاضر است پیشِ تو در حالتِ حیات تو می بینی تو اُو را متادّب باجلال و تعظیم و ہیبت و حیا و بداں کہ دے صلّی اللہ علیہ وسلّم می بیند و می شنود کلام تُرا زیرا کہ وے صلّی اللہ علیہ وسلّم مُتّصِف است بصفاتِ الٰہیہ و یکے از صفاتِ الٰہی آنست کہ اَنَا جَلِیْسُ مَنْ ذَکَرَنِیْ۔"

ترجمہ: کہ حُضُور علیہ کا ذکر کرو اور حُضُور پر دُرُود بھیجو تو ایسے رہو کہ گویا حُضُور حالتِ حیات میں تُمہارے سامنے ہیں اور تُم اُن کو دیکھتے ہو۔ ادب اور اجلال و تعظیم اور ہیبت و حیا سے رہو اور جانو کہ حُضُور صلّی اللہ علیہ وسلّم تُمہیں دیکھتے اور تُمہارے کلام کو سُنتے ہیں کیونکہ حُضُور صفاتِ الٰہیہ سے مُتّصِف ہیں اور خُدا کی ایک صفت یہ ہے کہ "میں اپنے ذاکر کا ہم نشین ہوں۔"

اِسی فکری انداز کو علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ نے شعری رُوپ میں یُوں کہا ہے ؎

مُصطفےٰ آئینۂ رُوئے خُدا است
مُنعکس دَر وَے ہمہ خُوئے خُدا است

جہانِ عشق و محبّت کے چند ضوابط درج ذیل ہیں اِن کو ملحوظِ خاطر رکھنے سے اِنشاء اللہ حُصُولِ رضا و رحمت ہو گا۔

۱۔ اوّل اپنے دل کو رُوحانی امراض یعنی کبر و غرور، حسد و بُغض وغیرہ سے پاک کیا جائے۔

۲۔ رِیاکاری، نِفاق، تصنُّع اور دِکھاوے سے دل پاک ہو۔

۲-جسم ظاہری نجاست سے پاک ہو اور بدبودار چیز سے جسم ملوّث نہ ہو۔ اللہ کریم کی ذاتِ پاک لطیف ہے اور حضور نبی کریم ﷺ خود لطیف ہیں۔ بدبودار چیز آپ ﷺ کو ناپسند تھی۔ اِس ضمن میں دو واقعات دُرالثمین فی مُبشّرات النبی الامین ﷺ سے دَرج کیے جاتے ہیں جو حضرت شاہ ولی اللہ مُحدّث دہلوی کی تصنیفِ لطیف ہے۔

خواب نمبر ۲۷ : جنابِ والدِ محترم (حضرت شاہ عبدُالرحیم رحمۃ اللہ علیہ) نے فرمایا کہ میرے دوستوں میں سے ایک دوست جو خُود تو حُقہ نہ پیتا تھا البتہ اُس نے اپنے مہمانوں کے لیے حُقہ رکھا ہُوا تھا۔ اُس نے ایک رات حضُورِ اقدس ﷺ کی زیارت کی تو آپ ﷺ نے اپنا رُوئے مُبارک پھیر لیا اور اُس کے مکان سے باہر تشریف لے گئے۔ میرا دوست آپ ﷺ کے پیچھے بھاگا اور عرض کرنے لگا۔ یارسُول اللہ ﷺ! مُجھ سے کیا خطا ہو گئی ہے؟" آپ ﷺ نے فرمایا تُمہارے گھر میں حُقہ ہے اور مُجھے حُقے سے نفرت ہے۔

خواب نمبر ۲۸ : میرے والدِ محترم نے دو صالحین کا واقعہ بیان کیا ہے ایک تو اُن میں سے عالم اور زاہد تھا اور دُوسرا صرف زاہد تھا۔ دونوں ایک ہی مجلس میں رسُول اللہ ﷺ کی زیارت کو حاضر ہُوئے تو حضُور نبی کریم ﷺ نے زاہد کو تو مجلس پاک میں بیٹھنے کی اجازت مرحمت فرما دی مگر زاہد عالم کو اجازت نہ ملی۔ عالم نے بعض لوگوں سے معلُوم کیا کہ مجھے اجازت کیوں نہ ملی۔ اُنہوں نے بتایا کہ تُم حُقہ پیتے ہو اور حُقہ حضُورِ اقدس ﷺ کو ناپسند ہے۔ دُوسرے دن زاہد اُس عالم کے پاس گیا تو دیکھا کہ وہ زار و قطار رو رہا ہے۔ اور اُسے رات کی محرومی کا

بہت افسوس تھا۔ اُس نے حُقّہ سے توبہ کرلی۔ دُوسری رات ایک ہی مجلس میں دونوں کو اِجازتِ زیارت مِل گئی۔

۴۔ لباس صاف سُتھرا اور پاک ہو

۵۔ جس جگہ بیٹھ کر دُرود خوانی کی جائے وُہ جگہ پاک وصاف ہونی چاہیئے۔

۶۔ اگرچہ دُرود شریف بے وُضو پڑھنا جائز ہے لیکن مُحبّت کا تقاضا تو یہی ہے کہ دُرود شریف باوُضو پڑھا جائے۔ ناصرالدین محمُود فقیر منش سُلطانِ دہلی تھے۔ قرآن مجید کی کتابت اور ٹوپیوں کی سِلائی اُن کا ذریعۂ معاش تھا۔ آپ کا ذاتِ نبوّت ﷺ سے مُحبّت، عقیدت اور احترام کا یہ عالَم تھا کہ بغیر وُضو کے نام محمّد (صلی اللہ علیہ وسلّم) زبان پر نہ لاتے تھے۔ "شرم آید کہ بے وُضو نام محمّد (صلی اللہ علیہ وسلّم) برزبان رانم"۔ (تاریخ فرشتہ)

۷۔ جس جگہ بیٹھ کر دُرود شریف پڑھا جائے وہاں خُوشبو کا اہتمام کیا جائے تو کیا کہنے۔

۸۔ دُرود خوانی قبلہ رُو ہو کر کی جائے۔

۹۔ سَراپا سُپردگی کا عالَم ہو۔ محض اللہ تعالےٰ کے اِرشادِ مُبارک کی تعمیل اور اور حبیبِ خُدا ﷺ کی مُحبّت اور شفاعت کی نیّت سے دُرود شریف پڑھا جائے۔ باقی دین و دُنیا کے تمام کام اللہ تعالےٰ کے سُپرد کردے۔

سُپردم بتو مایہ خویش را
تو دانی حسابِ کم و بیش را

۱۰۔ دُرود خواں دُرود شریف پڑھتے وقت حُضور نبی کریم ﷺ کے حُسنِ کریمہ اور محاسنِ نبویہ کو دِل میں مُستحضر کریں اور تصوّر کریں کہ اُمّت کے والی شاہِ کونین

ﷺ کی خدمتِ اقدس میں دُرُود شریف پہنچ رہا ہے۔

۱۱۔ دُرود شریف پڑھتے وقت دُنیا کی باتیں نہ کی جائیں۔

۱۲۔ دُرود شریف کے مَعانی و مطالب پر تدبّر و غور کیا جائے۔

۱۳۔ غُصہ کی حالت میں ہنسی اور لہو و لعب میں دُرُود شریف نہ پڑھا جائے۔ رِقتِ قلب، خُشوع و خُضوع، تَذلّل و انکساری، عجز و نیاز اور تضرّع سے محبّت کی منزل قریب آجاتی ہے۔

۱۴۔ سُنّتِ مُصطفےٰ ﷺ کی پیروی اور شریعتِ مُطہرہ کی پابندی کی جائے۔ حرام اور مُشتبہ کھانے سے پرہیز کیا جائے۔

۱۵۔ جب کبھی سید المرسلین ﷺ کا اِسم گرامی کانوں میں پڑے تو ﷺ کہا جائے۔

۱۶۔ جہاں کہیں رحمتِ دو عالم ﷺ کا اِسم گرامی آئے تو لفظ سیدنا کا اِضافہ کیا جائے اگرچہ کتاب میں نہ لکھا ہو۔ کیونکہ نام مُبارک سے پہلے سیدنا بڑھا دینا مُستحب اور افضل ہے۔

۱۷۔ جب بھی اُمتی، اُمت کے غم خوار نبیِ مختار ﷺ کا اِسم مُبارک لکھے صلوٰۃ و سلام بھی لکھے یعنی ﷺ اِس میں ہرگز کوتاہی نہ کرے۔ صرف ؐ یا صلعم پر اکتفا نہ کرے۔ ؎

از خدا خواہیم توفیقِ ادب
بے ادب محروم ماند از فضلِ رب

۱۸۔ جب دُرُود پاک کا وظیفہ پڑھ لیا جائے تو اللہ کریم غفور و رحیم کا شُکر ادا کرنا چاہیے کہ اُس نے دُرُود پڑھنے کی توفیق عنایت فرمائی۔



لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ جو ہر مسلمان کے دل کی دھڑکنوں میں سمایا ہے۔ بصُورتِ مسجد و مینار

ما ترا جوئیم و تو از دیدہ دور
نے غلط، ما کور و تو اندر حضور

شاعرِ مشرق علامہ اقبالؒ

ہم آپ کو ڈھونڈتے ہیں اور آپ ہماری آنکھوں سے دور ہیں نہیں یہ بات نہیں آپ سامنے ہیں، مگر ہم اندھے ہیں

# اَلْحِزْبُ الْاَوَّلُ فِیْ یَوْمِ الْجُمُعَۃِ

حزب اوّل یوم جمعہ بروز جُمُعَۃُ المبارک

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان، بڑے رحم فرمانے والے ہیں

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّ ؕ

بے شک اللہ اور اُس کے فرشتے دُرُود بھیجتے ہیں ان پیغمبر حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ○

اے ایمان والو! تم بھی آپ پر خُوب دُرُود اور سلام بھیجا کرو

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا

تمہارے پاس ایک ایسے پیغمبر تشریف لائے ہیں جو تمہیں میں سے ہیں۔ جن پر تمہاری

عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْكُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ○

مُشقت گراں گزرتی ہے جو تمہاری بھلائی کے بڑے خواہش مند ہیں مومنین پر بڑے ہی شفیق اور مہربان ہیں۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ

پھر اگر یہ رُوگردانی کریں تو آپ کہہ دیجئے کہ اللہ میرے لئے کافی ہے اُس کے سوا کوئی معبود نہیں

عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ○

مَیں نے اُسی پر بھروسہ کیا اور وہ عظمت والے عَرش کا مالک ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ دُرود و سلام بھیج ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی رُوح مبارک پر

سَیِّدِ الْاَرْوَاحِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○

جو تمام رُوحوں کی سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی رُوح مبارک پر

سَیِّدِ الْاَرْوَاحِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ○

جو تمام رُوحوں کی سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

ما ترا جوئیم و تو از دیدہ دور
نے غلط، ما کور و تو اندر حضور

شاعرِ مشرق علامہ اقبالؒ

ہم آپ کو ڈھونڈتے ہیں اور آپ ہماری آنکھوں سے دور ہیں، نہیں یہ بات نہیں، آپ سامنے ہیں، مگر ہم اندھے ہیں

# اَلْحِزْبُ الْاَوَّلُ فِیْ یَوْمِ الْجُمُعَۃِ

حزب اوّل یوم جمعہ بروز جمعۃ المبارک

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان، بڑے رحم فرمانے والے ہیں

اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ط

بے شک اللہ اور اُس کے فرشتے دُرود بھیجتے ہیں ان پیغمبر حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم پر

یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ○

اے ایمان والو! تم بھی آپ پر خوب دُرود اور سلام بھیجا کرو

لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا

تمہارے پاس ایک ایسے پیغمبر تشریف لائے ہیں جو تمہیں میں سے ہیں۔ جن پر تمہاری

عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ○

مُشقت گراں گزرتی ہے جو تمہاری بھلائی کے بڑے خواہش مند ہیں مؤمنین پر بڑے ہی شفیق اور مہربان ہیں۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ ق لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ط

پھر اگر یہ رُوگردانی کریں تو آپ کہہ دیجئے کہ اللہ میرے لئے کافی ہے اُس کے سوا کوئی معبود نہیں

عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ○

مَیں نے اُسی پر بھروسہ کیا اور وہ عظمت والے عرش کا مالک ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ دُرود و سلام بھیجے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رُوح مبارک پر

سَیِّدِ الْاَرْوَاحِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جو تمام رُوحوں کی سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ دُرود و سلام بھیجے ہمارے سردار حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رُوح مبارک پر

سَیِّدِ الْاَرْوَاحِ وَاٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جو تمام رُوحوں کی سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرود و سلام بھیج ہمارے سردار حضور محمد ﷺ کی رُوح مبارک پر
سَيِّدِ الْاَرْوَاحِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ٥
جو تمام رُوحوں کی سردار ہیں اور آپ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَلْبِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیج ہمارے سردار حضور محمد ﷺ کے قلب مبارک پر
سَيِّدِ الْقُلُوْبِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ٥
جو تمام دِلوں کا سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى عَيْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرود و سلام بھیج ہمارے سردار حضور محمد ﷺ کی چشم مبارک پر
سَيِّدِ الْعُيُوْنِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ٥
جو تمام آنکھوں کی سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رَأْسِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیج ہمارے سردار حضور محمد ﷺ کے سرِ اقدس پر
سَيِّدِ الرُّؤُوْسِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ٥
جو تمام سروں کا سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نَفْسِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیج ہمارے سردار حضور محمد ﷺ کے نفس اطہر پر
سَيِّدِ النُّفُوْسِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ٥
جو تمام نفوس کا سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى وَجْهِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیج ہمارے سردار حضور محمد ﷺ کے چہرۂ انور پر
سَيِّدِ الْوُجُوْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ ٥
جو تمام چہروں کا سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى خَدِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ درود و سلام بھیجے ہمارے سردار حضور محمد ﷺ کے رخسار مبارک پر
سَيِّدِ الْخُدُوْدِ وَآلِهٖ وَسَلِّمْ ○
جو تمام رخساروں کا سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جِسْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ درود و سلام بھیجے ہمارے سردار حضور محمد ﷺ کے جسم اطہر پر
سَيِّدِ الْجُسُوْمِ وَآلِهٖ وَسَلِّمْ ○
جو تمام جسموں کا سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى وُجُوْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ درود و سلام بھیجے ہمارے حضور محمد ﷺ کے وجود اقدس پر
سَيِّدِ الْوُجُوْدِ وَآلِهٖ وَسَلِّمْ ○
جو تمام وجودوں کا سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى قَبْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ درود و سلام بھیجے ہمارے حضور محمد ﷺ کی قبر اطہر پر
سَيِّدِ الْقُبُوْرِ وَآلِهٖ وَسَلِّمْ ○
جو تمام قبروں کی سردار ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ
اے اللہ درود و سلام بھیجے ہمارے سردار حضور محمد ﷺ پر
سَيِّدُ وَلَدِ سَيِّدِنَا آدَمَ وَآلِهٖ وَسَلِّمْ ○
جو حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ هُوَ
اے اللہ درود و سلام بھیجے ہمارے سردار حضور محمد ﷺ پر
نُوْرُ الْكُلِّ وَعَلٰى آلِهٖ وَسَلِّمْ ○
جو سب کے نور ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
سِرُّ الْکُلِّ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو سب کے رازداں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
شَیْخُ الْکُلِّ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو سب کے شیخ ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
رُوْحُ الْکُلِّ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو سب کی رُوح ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
قَلْبُ الْکُلِّ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو سب کے دِل ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
مُرْشِدُ الْکُلِّ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو سب کے مُرشد ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ ھُوَ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
سَیِّدُ الْکُلِّ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو سب کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجیے

عَلٰی سَیِّدِ الْوُجُوْدِ وَعَلٰی اٰلِہٖ ○

اُن (حضور محمد ﷺ) پر جو ہر موجود کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجیے

عَلٰی سَیِّدِ الْمَعْدُوْمِ وَسَیِّدِ الْمَوْجُوْدِ وَعَلٰی اٰلِہٖ ○

اُن حضور محمد ﷺ پر جو ہر نیست و ہست کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجیے

عَلٰی سَیِّدِ الْکَوْنَیْنِ وَعَلٰی اٰلِہٖ ○

اُن حضور محمد ﷺ پر جو دُنیا و آخرت کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجیے

عَلٰی سَیِّدِ الدَّارَیْنِ وَعَلٰی اٰلِہٖ ○

اُن (حضور محمد ﷺ) پر جو دارِ فانی اور دارِ باقی کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجیے

عَلٰی سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ وَعَلٰی اٰلِہٖ ○

اُن (حضور محمد ﷺ) پر جو جن و انس کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجیے

عَلٰی سَیِّدِ الْحَرَمَیْنِ وَعَلٰی اٰلِہٖ ○

اُن (حضور محمد ﷺ) پر جو حرمِ مکّہ اور حرمِ مدینہ کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے
عَلٰی جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ وَعَلٰی اٰلِہٖ ○
اُن (حضور محمد ﷺ) پر جو امام حسن اور امام حُسین کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو سارے رسولوں کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
سَیِّدِ الْاَوَّلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو تمام گزشتہ لوگوں کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر
سَیِّدِ الْاٰخِرِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو تمام آئندہ لوگوں کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
سَیِّدِ الْکَامِلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو تمام کاملین کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
سَیِّدِ الطَّاھِرِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○
جو تمام پاکیزہ لوگوں کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر

سَیِّدِ السَّادَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۝

جو سب سرداروں کے سردار ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر

سَیِّدِ الْکَائِنَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۝

جو پوری کائنات کے سردار ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر

سَیِّدِ الْعُلْوِیَّاتِ وَالسُّفْلِیَّاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۝

جو بُلند و پست جہانوں کے سردار ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر

سَیِّدِ اَھْلِ الْاَرْضِ وَاَھْلِ السَّمٰوٰتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۝

جو دُنیا والوں اور سارے آسمان والوں کے سردار ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر

صَاحِبِ الْمُعْجِزَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۝

جو معجزات والے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر

صَاحِبِ خَرْقِ الْعَادَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ۝

جو مافوقُ الفطرت کاموں والے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْمُبَشِّرَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جو خوش خبری دینے والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْکَرَامَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جو بڑی کرامتوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْبَیِّنَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جو واضح دلیلوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْاٰیَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جو کُھلی نشانیوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْعِنَایَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جو بڑی بخششوں اور عنایتوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْیَقْظَۃِ وَالْمَنَامَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جو بیداری اور نیند کے مالک ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر

صَاحِبِ الْمَوْتِ وَالْحَیَاۃِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو موت و حیات کے اختیار والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر

صَاحِبِ الرَّوْضَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو بہشتوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر

صَاحِبِ الْجَنَّاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو جنّتوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر

صَاحِبِ الْحَسَنَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو نیکیوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر

صَاحِبِ الْخَیْرَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو بھلائیوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر

صَاحِبِ الطَّاعَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو بڑی فرماں برداریوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْعِبَادَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو بڑی عبادتوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الرِّیَاضَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو بڑی ریاضتوں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْاٰبَاءِ وَالْاُمَّھَاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو عالی مرتبت باپوں اور ماؤں والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی

اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

صَاحِبِ الْجُدُوْدِ وَالْجَدَّاتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ○

جو بلند مرتبت ددھیال اور ننھیال والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ

اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن حضور محمد ﷺ پر جن کے لئے

مَا فِی الْاَرْضِ وَمَا فِی السَّمٰوٰتِ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ○

وُہ سب کچھ ہے جو زمین اور آسمانوں میں ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ

اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جو

کُلُّ بِدَایَاتٍ وَّکُلُّ غَایَاتٍ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ○

باعثِ آغاز ہیں اور باعثِ انجام ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهُ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے لئے
كُلُّ الْمُغَيَّبَاتِ وَّعَلٰی آلِهٖ وَسَلِّمْ۝
تمام غیب کی چیزیں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهُ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے لئے
فِیْ كُلِّ لَذَّةٍ لَّذَّاتٌ وَّعَلٰی آلِهٖ وَسَلِّمْ۝
ہر لذّت میں کئی لذّتیں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهُ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے لئے
فِیْ كُلِّ لَحْظَةٍ لَّحَظَاتٌ وَّعَلٰی آلِهٖ وَسَلِّمْ۝
ہر لحظہ میں کئی لحظے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهُ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے لئے
فِیْ كُلِّ لَمْحَةٍ لَّمَحَاتٌ وَّعَلٰی آلِهٖ وَسَلِّمْ۝
ہر لمحہ میں کئی لمحے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهُ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے لئے
فِیْ كُلِّ وَقْعَةٍ وَّاقِعَاتٌ وَّعَلٰی آلِهٖ وَسَلِّمْ۝
ہر واقعہ میں کئی واقعات ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّهُ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے ان (حضور محمد ﷺ) پر جن کے لئے
فِیْ كُلِّ سَاعَةٍ سَاعَاتٌ وَّعَلٰی آلِهٖ وَسَلِّمْ۝
ہر وقت میں کئی اوقات ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِیْ کُلِّ سِرٍّ سَرَایَاتٌ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

ہر راز میں کئی راز ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِیْ کُلِّ نَفَسٍ لَذَّۃُ الْحَیَاۃِ وَلَذَّۃُ الْمَمَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

ہر سانس میں زندگی کی لذت اور موت کی لذت بھی ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِیْ یَدِہٖ اَلْسِنَۃُ الْحَصَیَّاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

دستِ مبارک میں کنکریاں بھی زبان والی ہو گئی تھیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِیْ جِسْمِہٖ رَیْحَانُ الرُّوْحِ وَالْفُتُوْحَاتِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

جسمِ اطہر میں رحمتوں اور فتوحات کی مہک ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِیْ کَفِّہٖ الْحَصَیَّاتُ کَمَا یَتَکَلَّمُ ذُو الْحَیَاۃِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

دستِ مُبارک میں بے زبان کنکریاں بھی جان داروں کی طرح بولنے لگی تھیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِیْ شَوَاھِدِہٖ مُشَاھَدَاتٌ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَسَلِّمْ ○

ہر مشاہدہ میں کئی مُشاہدات ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حُضور محمدؐ ﷺ) پر جن کی
فِیْ كُلِّ نَظْرَةٍ نَّظَرَاتٌ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ۝
ہر نظر میں کئی نظریں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حُضور محمدؐ ﷺ) پر جن کے
فِیْ كُلِّ لَمْحَةٍ لَّمَحَاتٌ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ۝
ہر لمحہ میں کئی لمحات ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حُضور محمد ﷺ) پر جن کے
فِیْ كُلِّ سَاعَةٍ سَاعَاتٌ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ۝
ہر وقت میں کئی اوقات ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حُضور محمدؐ ﷺ) پر جن کے
فِیْ كُلِّ دَوْرَةٍ دَوْرَاتٌ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ۝
ہر دور میں کئی دور ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حُضور محمدؐ ﷺ) پر جن کی
فِیْ كُلِّ رِحْلَةٍ رِّحْلَاتٌ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ۝
ہر سیاحت میں کئی سیاحتیں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حُضور محمدؐ ﷺ) پر جن کی
فِیْ كُلِّ حَضْرَةٍ حَضَرَاتٌ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ۝
ہر حُضوری میں کئی حاضریاں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهُ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کی

فِيْ كُلِّ نَسَمَةٍ نَّسَمَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

ہر جان میں کئی جانیں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهُ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کی

فِيْ كُلِّ سَابِقٍ سَبِقَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

ہر سبقت میں کئی سبقتیں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهُ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِيْ كُلِّ غَايَةٍ غَايَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

ہر مقصد میں کئی مقاصد ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهُ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِيْ كُلِّ نِهَايَةٍ نِّهَايَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

ہر کمال میں ہر کئی کمالات ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهُ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کے

فِيْ كُلِّ مَسْلَكَةٍ مَّسْلَكَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

ہر مسلک میں کئی مسالک ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَنْ لَّهُ

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر جن کی

فِيْ كُلِّ خَلْوَةٍ خَلْوَاتٌ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝

ہر تنہائی میں کئی تنہائیاں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمدؐ ﷺ) پر جن کے
فِیْ کُلِّ جَلْوَۃٍ جَلْوَاتٌ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ۞
ہر جلوے میں کئی جلوے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ لَّہٗ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اُن (حضور محمدؐ ﷺ) پر جن کی
فِیْ کُلِّ سَعَادَۃٍ سَعَادَاتٌ وَّعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ ۞
ہر سعادت میں کئی سعادتیں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَیْہِ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمدؐ ﷺ) پر
مَنْ ھُوَ سَیِّدُ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ وَعَلٰی آلِہٖ كَذٰلِكَ
جو عرب و عجم کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَیْہِ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمدؐ ﷺ) پر
مَنْ ھُوَ اَفْصَحُ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ وَعَلٰی آلِہٖ كَذٰلِكَ
جو عرب و عجم میں سب سے زیادہ فصیحُ البیان ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَیْہِ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمدؐ ﷺ) پر
مَنْ ھُوَ النَّبِیُّ الْاُمِّیُّ وَعَلٰی آلِہٖ كَذٰلِكَ
جو نبی اُمّی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَیْہِ
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمدؐ ﷺ) پر
مَنْ ھُوَ النَّبِیُّ الْھَاشِمِیُّ وَعَلٰی آلِہٖ كَذٰلِكَ
جو نبی ہاشمی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ النَّبِيُّ التِّهَامِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو نبیؐ تہامی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْمَكِّيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو نبیؐ مکّی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْقُرَشِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو نبی قُریشی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْعَرَبِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو نبیؐ عربی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ النَّبِيُّ الْمَدَنِيُّ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو نبیؐ مدنی ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ
اے اللہ دُرود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ اُنْزِلَ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جن پر قرآن مجید نازل ہوا اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اللّٰهم صل وسلم وبارك عليه

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

من هو قارئ القرآن في رمضان وعلى آله كذلك

جو رمضان المبارک میں (بکثرت) قرآن کی تلاوت کرنے والے ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اللّٰهم صل وسلم وبارك عليه

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

من هو علمه البيان وعلى آله كذلك

جن کو آپ نے بیان سکھایا اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اللّٰهم صل وسلم وبارك عليه

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

من هو شرح صدره موضع

جن کے سینۂ مبارک کو آپ نے یقین اور ایمان کا

الاتقان والايمان وعلى آله كذلك

محل بنا کر کھول دیا اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اللّٰهم صل وسلم وبارك عليه

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

من هو في قلبه تجليات الطور وعلى آله كذلك

جن کے قلب مبارک میں طور کی تجلیات ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اللّٰهم صل وسلم وبارك عليه

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

من هو في فؤاده اقمار النور وعلى آله كذلك

جن کے قلب مبارک میں نور کے چاند ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اللّٰهم صل وسلم وبارك عليه

اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ فِي الْكِتَابِ الْمَسْطُوْرِ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ

جن کا ذکر کتاب مسطور میں ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلَيْهِ

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر

مَنْ هُوَ فِي الْمُصْحَفِ الْمَنْشُوْرِ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ

جن کا ذکر کتاب منشور میں ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر

مَنْ هُوَ فِي النَّاظِرِ وَالْمَنْظُوْرِ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ

جو ناظر (دیکھنے والے) اور منظور (جس کو دیکھا جا رہا ہو) دونوں ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر

مَنْ هُوَ فِي الشَّاهِدِ وَالْمَشْهُوْدِ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ

جو شاہد (دیکھنے والا) اور مشہود (جس کو دیکھا جا رہا ہو) دونوں ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر

مَنْ هُوَ فِي الْقَلْبِ وَالْقَالِبِ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ

جو دل اور جسد دونوں میں ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر

مَنْ هُوَ فِي الْعَيْنِ وَالْعَائِنِ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ

جو آنکھ اور دیکھنے والوں دونوں میں ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ درود وسلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر

مَنْ هُوَ فِي الْمَطْلُوْبِ وَالطَّالِبِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو مطلوب اور طالب دونوں میں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ فِي الظَّاهِرِ وَالْبَاطِنِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو ظاہر اور باطن دونوں میں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ فِي الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو مشارق اور مغارب دونوں میں ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ سَيِّدُ الْوَرٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو تمام مخلوقات کے سردار ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ الْمُجْتَبٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو (تمام مخلوقات میں) برگزیدہ ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ الْمُصْطَفٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ كَذٰلِكَ
جو (تمام مخلوقات میں) منتخب ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ الْمُرْتَضٰى وَعَلٰى آلِہٖ كَذٰلِكَ

جو (تمام مخلوقات میں) پسندیدہ ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ مُّسْتَتِرٌ وَّعَلٰى آلِہٖ كَذٰلِكَ

جو ہر شے میں پوشیدہ ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ مُّسْتَمِرٌّ وَّعَلٰى آلِہٖ كَذٰلِكَ

جو ہر شے میں جاری ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْجُوْدٌ وَّعَلٰى آلِہٖ كَذٰلِكَ

جو ہر شے میں موجود ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ فِيْ كُلِّ شَيْءٍ مَّشْهُوْدٌ وَّعَلٰى آلِہٖ كَذٰلِكَ

جو ہر شے میں مشہود ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ نُوْرُ الذَّاتِ السَّارِيْ فِي الْوُجُوْدِ وَعَلٰى آلِہٖ كَذٰلِكَ

جو ہر موجود میں اثر کرنے والا جاری وساری نور ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ دُرُود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمائیے اُن (حضور محمد ﷺ) پر

مَنْ هُوَ سِرُّ الذَّاتِ الطَّارِيْ فِي الْمَوْجُوْدِ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ
جو ذاتِ الٰہی کا راز ہیں اور جو ہر موجود پر طاری ہیں اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ الَّذِيْ اِسْمُهٗ اَحْمَدُ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ
جن کا اِسم مُبارک احمد ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ الَّذِيْ اِسْمُهٗ مُحَمَّدٌ وَّعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ
جن کا اِسم مُبارک محمّد ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ الَّذِيْ اِسْمُهٗ مَحْمُوْدٌ وَّعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ
جن کا اِسم مُبارک محمود ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ الَّذِيْ اِسْمُهٗ طٰهٰ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ
جن کا اِسم مُبارک طٰہٰ ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى
اے اللہ درود و سلام بھیجئے اور برکت نازل فرمایئے اُن (حضور محمد ﷺ) پر
مَنْ هُوَ الَّذِيْ اِسْمُهٗ يٰسٓ وَعَلٰى آلِهٖ كَذٰلِكَ
جن کا اِسم مُبارک یٰسین ہے اور آپ ﷺ کی آل پر بھی
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ ○
اے اللہ درود بھیجئے ہمارے سردار محمد (ﷺ) پر اور آپ کی آل پر

